# انگریزی گرامر

انگریزی گرامر و ترجمہ نویسی پر ایک مستند کتاب

مصنف :

محمد زعیم عابد

استاذ و نگراں شعبۂ علوم عصریہ

معہد الانور (عربک کالج)، دیوبند

ناشر :

مکتبہ عابد، دیوبند

نام کتاب : انگریزی گرامر

مصنف : محمد زعیم عابد

صفحات : ۲۳۲

قیمت : ۷۵ روپیے

مکتبہ عابد

عابد منزل، بڑضیاء الحق، دیوبند (یوپی)

Maktaba Aabid

Aabid Manzil

Bar Zia ul Haque

Deoband U.P.

India. Pin-247554

Mobile : 09358373002

Tel : (01336) 223232

222800

222500

کمپیوٹر کتابت : عابد کمپیوٹر، دیوبند

طباعت : B.K. آفسیٹ پریس، دیوبند

سلسلۂ مطبوعات نمبر (۱)



باراوّل : شعبان ۱۴۲۲ھ / اکتوبر ۲۰۰۱ء

باردوم : جمادی الثانی ۱۴۲۴ھ / اگست ۲۰۰۳ء

بارِسوم : صفر المظفر ۱۴۲۵ھ / مارچ ۲۰۰۴ء

بارچہارم : محرم الحرام ۱۴۲۶ھ / فروری ۲۰۰۵ء

بارپنجم : رمضان المبارک ۱۴۲۷ھ / ستمبر ۲۰۰۶ء

# CONTENTS

| Part II | Functional Grammar | ۹۵ تا ۱۳۸ |
|---|---|---|



| Part III | Translation | ۱۳۹ تا ۲۱۸ |
|---|---|---|

# دیباچہ طبع ثانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

انگریزی گرامر کا دوسرا ایڈیشن آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آج سے تقریباً دو سال قبل جب یہ کتاب شائع ہوئی تھی، اُس وقت اِس کا بالکل اندازنہیں تھا کہ علمی حلقوں میں یہ قدر کی نگاہ سے دیکھی جائے گی اور ممتاز اہل علم اسے سراہیں گے۔ کتاب ملک و بیرون ملک جس کے پاس بھی پہونچی پسند کی گئی اور پڑھنے والوں نے اپنے اندر ایک تازہ جذبہ اور طلب علم کا نیا ولولہ محسوس کیا۔

میرا سر اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ تشکر بجالانے کے لیے جھک جاتا ہے، جب میں یہ سنتا ہوں کہ یہ کتاب پچاسوں مدارس میں نصاب میں داخل کی گئی، انعام وتحفہ میں دینے کے لیے یہ ایک مناسب کتاب قرار دی گئی۔ انگریزی زبان کے ماہرین نے کتاب کی زبان اور ترتیب کو سلیس وشگفتہ اور اس کے اسلوب کو کامیاب اسلوب قرار دیا نیز کتاب کے متعلق بعض ایسے جملے کہے کہ جن کا دامن کتاب کے حسن سے بہرحال بڑھ کر ہے۔

یہ بات میرے لیے باعث سعادت بھی اور باعث خوشی بھی ہے کہ اکثر انتہائی مصروف علمی شخصیات نے کتاب اول تا آخر پڑھی اور بڑے بلند الفاظ میں کتاب کے متعلق اپنی رائے کا اظہار فرمایا۔

مجھے بعض اساتذہ اور طلبہ نے کہا کہ کتابت کی بعض جگہوں پر بعض اغلاط ہیں اور ان کی اصلاح انتہائی ضروری ہے۔ اس اشاعت میں ان اغلاط کی تصحیح کے ساتھ ساتھ بعض اسباق کی ترتیب بھی بدل دی گئی ہے جو انشاء اللہ پہلے سے زیادہ مفید ہوگی۔

انگریزی گرامر کی پہلی اشاعت کے بعد اساتذہ اور طلبہ نے کچھ مضامین کی تشنگی محسوس کی تھی، اس تشنگی کو دور کرنے کے لیے میں نے اللہ کے فضل وکرم سے دس اسباق کے اضافے کے ساتھ بعض اسباق کو تفصیلی بھی کیا ہے، اس سے طلبہ کے لیے نئی راہیں کھلیں گی اور اس طرح اگر وہ محنت کریں گے تو انشاء اللہ بہت جلد انگریزی پر عبور حاصل کرلیں گے۔

میں بنیادی طور پر طالب علم ہوں، میں نے ایک طالب علم ہونے کی حیثیت سے یقیناً اس میں اغلاط کی ہوں گی، آپ ان اغلاط کو غلط رنگ دینے کے بجائے مجھے براہ راست تحریر فرما کر حوصلہ افزائی فرمائیں تاکہ میں اپنی اغلاط کی اصلاح کرسکوں۔ اللہ کرے یہ کتاب ہر طالب علم کے لیے پہلے سے زیادہ مفید ثابت ہو۔ آمین اللہ تعالیٰ مجھے معاف فرمائے اور قلب سلیم سے نوازے۔

ربنا لا تؤاخذنا ان نسینا او اخطأنا

محمد زعیم عابد

۶/ جمادی الثانی ۱۴۲۴ھ
۵/ اگست ۲۰۰۳ء
منگل ۲ بجے دوپہر

# پیش لفظ

## حضرت مولانا محمد اسلم قاسمی صاحب دامت برکاتہم
## استاذ تفسیر وحدیث دارالعلوم (وقف) دیوبند

بسم اللہ الرحمن الرحیم

دنیا کی زبانیں بھی عروج وزوال سے دوچار ہوتی ہیں، کسی کلچر اور تمدن کے پنپنے کے لیے ایک زبان کی حیثیت ریڑھ کی ہڈی کی طرح ہوتی ہے۔ ایک زمانہ سریانی زبان کا تھا تو ایک وقت عبرانی زبان کے عروج کا آیا، پھر قبل مسیح میں رومن ایمپائر کے پرچم لہرائے تو رومن زبان کا ہر طرف چرچا رہا، یہاں تک کہ مخلوق پر اللہ نے سب سے بڑا احسان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاکیزہ وجود اور نعمت اسلام کی صورت میں فرمایا، قرآن کریم عربی زبان میں ایک رواں اور نغمہ بار صنف لے کر آیا، اس کے لفظوں کے ترنم اور آیات کی نغمگی پر دنیا دنگ رہ گئی، یہ دور عربی زبان کے عروج کا دور تھا، دنیا میں یہی زبان سب سے اعلیٰ زبان تھی؛ کیوں کہ اسلام دنیا کے کثیر ملکوں کو تسخیر کر چکا تھا اور یہی اقبال مند قوم دنیا کی سب سے زیادہ علمی اور مہذب قوم بن کر ابھری تو ان کی زبان بھی دنیا کی سب سے زیادہ معزز زبان تھی، مگر "ہر عروجے را زوال" کے اصول کے تحت جب عرب قوم دور انحطاط میں داخل ہوئی تو ان کی زبان بھی درجۂ اول پر نہ رہی۔

سترھویں صدی میں یورپ نے کروٹ لی اور مادی علوم میں تحقیق وتجسس کا راستہ اختیار کیا، حقائق اشیاء کی جستجو اور علمی انہماک کے نتیجے میں مادیات کے کرشمے ظہور پذیر ہوئے، یورپ کی زبانوں میں سب سے جامع زبان انگریزی تھی؛ لہٰذا سائنس کی زیادہ تر کتابیں انگریزی میں آئیں اور خود سائنسی اصطلاحات کو بھی دنیا نے انگریزی الفاظ میں قبول کیا، سائنس یا حقائق اشیاء کے علوم کا چرچا ہوا اور ساتھ ہی انگریزی زبان سائنس کی اصل زبان بنتی چلی گئی؛ ادھر انگلینڈ کے علاوہ امریکہ، آسٹریلیا اور افریقہ کے براعظموں میں ایشیا کے ساتھ ساتھ انگریزی استعمار کے ذریعے انگریزوں کی زبان پہنچ چکی تھی اس لیے یہ پہلو بھی اس زبان کے رواج پانے میں معاون بنا۔

آج انگریزی زبان کا دور ہے اور یہ ایک بین الاقوامی زبان بن گئی ہے۔ سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں دنیا مختصر ہوگئی اور فاصلے سمٹ گئے، انسانوں کی نقل وحرکت دنیا کے کونے کونے میں ہونے لگی تو لازم تھا کہ ایک بین الاقوامی زبان ایسی ہو جسے سیکھ کر آدمی دنیا کے ہر کونے میں اپنی بات دوسروں کو سمجھا سکے۔ ایسی مشترک زبان کا مقام انگریزی نے پایا؛ چناں چہ آج انگریزی جاننے والا شخص دنیا کے کسی بھی حصے میں خود کو بے زبان نہیں سمجھتا حتیٰ

کہ تبلیغ اور دعوت کی جو ذمے داری ایک مسلمان پر قرآن وسنت نے عائد کی ہے اس کو پورا کرنے کے لیے بھی آج سب سے بڑا میدان اگر کوئی زبان فراہم کرتی ہے تو وہ انگریزی ہی ہے، اس زبان پر عبور ہو تو ایک مسلمان کے لیے ساری روئے زمین دعوتی جولان گاہ بن جاتی ہے، دعوت کے اس پہلو سے دیکھا جائے تو شاید یہ کہنا مبالغہ نہ ہو کہ اس مقصد سے انگریزی زبان سیکھنا مسلمانوں کے لیے آج واجب کفایہ ہوگا؛ تا کہ اس زبان کے ذریعے قرآنی ہدایات سے ساری دنیا کو روشناس کرایا جاسکے۔

ہندوستانی مسلمانوں نے ابتداً انگریزی زبان سے بے توجہی ہی نہیں برتی؛ بل کہ اس زبان سے ایک گونہ نفرت کا انداز اختیار کیا؛ غالباً اس کی وجہ یہ رہی ہوگی کہ انگریزی استعمار نے ہندوستان میں مغل دور حکومت کا پانچ سو سالہ چراغ گل کیا اور مشرق کا یہ سورج مغرب میں جا کر غروب ہو گیا تھا اس لیے مسلمان ابتداء سے ہی آزادی وطن کی لڑائی میں مصروف ہو گئے تھے، ایسے میں ایک دشمن قوم کی زبان کے خلاف اگر مسلمانوں میں شدید جذبات پیدا ہوئے تو یہ کوئی تعجب کی بات نہیں۔

تاہم آج صورت حال بدل چکی ہے اب نہ انگریز ہندوستانیوں کے لیے آقا یا استعماری طاقت ہے اور نہ ان کی زبان انگریزوں کی زبان ہے؛ بل کہ انگریزی زبان آج ایسی واحد عالمی اور سائنسی زبان ہے، جس کا کوئی حریف نہیں ہے؛ لہٰذا یہ زبان آج ہر شخص کی ضرورت ہے اور ہر ملک کی کم از کم ثانوی زبان ہے، ہر شخص اپنی ضروریات کے لیے اسے سیکھنے کا محتاج ہے

☆ ☆ ☆

کسی بھی غیر زبان کی تعلیم اس زبان کے گرامر یعنی نحوی قواعد اور صرفی اصولوں کے جانے بغیر ممکن نہیں، ہر زبان کا اپنا ایک مزاج ہوتا ہے اور اس کا اپنا انداز تعبیر۔ کسی زبان کی یہ مزاج شناسی اس کے صرف ونحو اور جملوں کے Construction کے انداز کو جانے بغیر ممکن نہیں، انگریزی زبان میں جو Verbs ہیں وہ اکثر وبیشتر Transitive (متعدی) ہیں جس کی وجہ سے وہ ایک ایسے Direct Object کا تقاضا کرتے ہیں جس کا جملے کے اندر بیان موجود ہو، اسی کا نتیجہ ہے کہ انگریزی زبان کا مزاج Passive یا انفعالی ہے یا یوں کہنا چاہیے کہ اس زبان کا مزاج Acting کا نہیں بل کہ Acted Upon کا ہے: چناں چہ انگریزی میں زیادہ تر Passive Voice Expressions ہوتے ہیں؛ جب کہ ہماری زبان اردو یا ہندی بل کہ عربی وفارسی میں چوں کہ Transitive Verbs کے ساتھ مساوی طور پر Intransitive Verbs بھی ہوتے ہیں لہٰذا ان زبانوں کا غالب مزاج Passive یا انفعالی نہیں بل کہ Active یا لازمی ہے، جس کا مطلب ہے کہ ہمارے اطراف کی زبانوں میں صورت حال یہ ہوتی ہے کہ The real subject of the verbs اکثر وبیشتر کسی نہ کسی عمل میں ہوتا ہے یعنی ایسا Verb جو ایک Direct Object کا محتاج نہیں۔ اب زبان کے اس طبعی اور مزاجی فرق کو گرامر کے ذریعے ہی پہچانا جاسکتا ہے اور اسی کے تحت اکثر جملوں کی

Construction اس طرح الٹ جائے گی کہ بجائے Subject سے شروع کرنے کے اکثر جملے Object سے شروع ہوں گے، پھر اس کے علاوہ بھی استمراری یا Continuous کے جملوں میں چاہے وہ Present ہوں یا Past Tense انگریزی میں Continuous Tense کے کچھ خاص Grammatical Rules اور قسمیں ہیں، جن کی وجہ سے اس کے Expressions میں ایک باضابطگی اور Accuracy ہوتی ہے جسے ایک Grammarian ہی خوب سمجھ اور سمجھا سکتا ہے۔

☆ ☆ ☆

اردو میں انگلش گرامر کی متعدد کتابیں ہیں اور وہ سب اپنی اپنی جگہ پر مفید ثابت ہوئیں؛ مگر زیر نظر کتاب کی ترتیب مؤلف نے ایک خاص انداز سے کی ہے جس کی وجہ سے مختلف گرامر کے اصول وضوابط مع کافی مثالوں کے پڑھنے والے کے سامنے بہت واضح ہو کر آجاتے ہیں؛ حتیٰ کہ اسے کسی ضابطے کو جاننے کے لیے زیادہ عرق ریزی کی ضرورت نہیں رہے گی، یہی اس کتاب کی ندرت ہے۔ مؤلف نے مختلف گراف بنا کر گرامر کے اصطلاحی الفاظ کے ساتھ اصول وقواعد کو ایسا آسان بنا دیا ہے کہ اس کتاب کو پڑھ لینے کے بعد ایک ابتدائی طالب علم دیگر مفصل گرامر کی کتابوں سے بے نیاز ہو جائے گا۔

یقین ہے کہ اپنی گوناگوں خصوصیات کی بنا پر یہ کتاب انگلش جاننے کے سلسلے میں ایک بہترین اضافہ ثابت ہوگی، جس کے لیے مؤلف عزیز محترم جناب محمد زعیم عابد صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ قابل مبارک باد ہیں۔

کسی بین الاقوامی زبان کا سیکھنا اور اس پر عبور حاصل کرنا جس طرح کاروباری، ثقافتی اور ذاتی امور کے تحت ضروری ہے اسی طرح اشاعت اسلام کے لیے بھی ناگزیر ہے، پھر حدیث میں ہے کہ: ''اعمال کا مدار نیت پر ہے'' لہٰذا ایک مسلمان انگریزی زبان کی تعلیم اگر خالص دعوت وتبلیغ کی نیت سے حاصل کرے تو دوسری ضرورتیں تو خود بخود اس سے پوری ہوتی جائیں گی؛ لیکن نیت تبلیغ کی برکت سے ان شاء اللہ اس کو اجر وثواب بھی حاصل ہوگا اور یوں یہ علم ایک پنتھ دو کاج کا مصداق بن جائے گا۔

میری دعا ہے کہ حق تعالیٰ اس کتاب کو زیادہ سے زیادہ نفع بخش بنائے اور اردو داں بچے اس سے خاطر خواہ طور پر مستفید ہوں، اللہ رب العزت مؤلف محترم کی اس سعی کو قبول عام عطا فرمائے۔ آمین

۴ر شعبان المعظم ۱۴۲۲ھ
۲۲ر اکتوبر ۲۰۰۱ء

محمد اسلم قاسمی

# تقریظ

## حضرت مولانا مفتی سعید احمد صاحب پالن پوری دامت برکاتہم

### استاذ حدیث دارالعلوم دیوبند

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کہتے ہیں کہ زبان گرامر کے تابع نہیں ہے یعنی بھاشا قواعد کا لحاظ رکھ کر نہیں بولی جاتی۔ یہ بات اہل لسان کے حق میں کسی درجہ میں صحیح ہے مگر غیر اہل لسان قواعد کا بڑی حد تک محتاج ہے، وہ گرامر کی دست گیری کے بغیر شاید چار قدم بھی مشکل ہی سے چل سکتا ہے، قدم قدم پر قواعد صرف ونحو کا محتاج ہے۔ عربی گرامر (صرف ونحو) تو سب زبانوں کی گرامروں سے زیادہ مشکل ہے؛ مگر انگریزی کی گرامر بھی کچھ کم مشکل نہیں ہے۔ لوگوں نے ہر زبان میں انگریزی قواعد کی کتابیں لکھی ہیں، ہماری اردو میں بہت سی کتابیں دستیاب ہیں؛ مگر جناب محمد زمیم عابد صاحب نے ایک انوکھے طرز پر اردو میں انگریزی گرامر لکھی ہے۔ میں اگرچہ اس میدان کا شہسوار تو نہیں ہوں، مگر اس زبان کی بھی A B C ضرور جانتا ہوں۔ میں نے مختلف جگہ سے عابد صاحب کی کتاب دیکھی ماشاء اللہ بہت اچھے انداز پر کتاب مرتب کی ہے۔ میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو قبول فرمائیں اور امت کے لیے نافع بنائیں۔ آمین

سعید احمد عفا اللہ عنہ پالن پوری
خادم دارالعلوم دیوبند

۵ رشعبان المعظم ۱۴۲۲ھ
۲۳ راکتوبر ۲۰۰۱ء

# دیباچہ طبع اول

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ دور انتہائی ترقی اور عروج کا دور ہے اس کے جہاں پر بہت سارے اسباب وعوامل ہیں وہیں پر ایک بنیادی سبب انگریزی زبان وادب سے دلچسپی ہے، ویسے تو مختلف ادوار میں مختلف زبانوں کی اہمیت رہی ہے، جس سے وہ ترقی کے سرچشمے سمجھے جاتے رہے ہیں؛ مگر عصر حاضر میں جو علوم وفنون ترقی کی بنیاد سمجھے جاتے ہیں اور جس نے قوموں کو ثری سے اٹھا کر ثریا پر پہنچایا ہے تو اس کا سہرا انگریزی زبان ہی کے سر ہے۔

"خیر العلم علم الحال" کے تحت یہ لکھنا بیجا نہ ہوگا کہ انگریزی زبان وادب کا سیکھنا عین تقاضۂ وقت اور میدان ترقی کا ایک اہم رکن ہے؛ کیوں کہ اس زمانے کی تہذیب اور اس کے پیروکار ماڈرن ہیں، اس لیے ان کی اس جدید تہذیب وتمدن اور ثقافت وکلچر میں قرآنی انقلاب برپا کرنے اور تعلیمات نبوی ﷺ کی روح پھونکنے کے لیے ضروری ہے کہ ماڈرن علم وفن اور جدید طریقہائے کار سے ہم آہنگ ہو کر ان کی زندگی میں دینی اور ایمانی انقلاب برپا کیا جائے۔

اللہ رب العزت والجلال نے بھی اس کا خاص لحاظ فرمایا ہے، حضرات انبیاء کرام کو ان کی قوم کی زبان میں ہی مبعوث فرمایا۔ جیسا کہ ارشاد باری ہے :

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ. پ ۱۳ س ابراہیم آیت ۴

اس حقیقت کا کوئی انصاف پسند اور باضمیر انسان انکار نہیں کرسکتا کہ ملت اسلامیہ اور تعلیمات نبویہ ﷺ پاش پاش ہو رہی ہے، اسلام کا صفایا کردینے والے ضمیر فروش انسان دن بدن جنم لے رہے ہیں، شریعت حقہ کراہ رہی ہے، صحیح ملت اور دین حق کی طرف رہنمائی کرنے والا کوئی نہیں ہے۔ اس علم کے ذریعے دعوت وتبلیغ کی اہم خدمت انجام دی جاسکتی ہے اور ظلم وستم سے کراہ رہی شریعت اسلامیہ کے آنسوؤں کو پونچھا جاسکتا ہے۔

انگریزی کی اہمیت میں اضافہ اس بات سے بھی ہو جاتا ہے کہ ہمارا سفر وحضر، نشست وبرخاست، رہنا سہنا اور اٹھنا بیٹھنا مختلف معاشرے کے لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے وہاں پر ہمیں اس کی شدید ضرورت کا احساس ہوتا ہے؛ بل کہ بعض جگہوں پر ذلت ورسوائی کا سامنا بھی کرنا پڑتا ہے۔

☆ ☆ ☆

انگریزی زبان کو صحیح طور پر لکھنے، پڑھنے اور سمجھنے کے لیے گرامر یعنی نحو وصرف کا جاننا بے حد ضروری

ہے،اسی بات کو پیش نظر رکھتے ہوئے طلبائے مدارس عربیہ کے لیے اس بات کی کمی شدت سے محسوس کی جارہی تھی کہ انگریزی سیکھنے کے لیے ایک مکمل کتاب شائع کی جائے جس میں سمجھانے کے تمام طریقے اردو میں ہوں؛ ویسے تو انگریزی گرامر کی ایک سے ایک بہترین کتابیں ہیں مگر اکثر کتابیں انگریزی، ہندی یا پھر صوبوں کی علاقائی زبانوں میں ہیں،اس لیے اردو داں لوگوں کے لیے ان کتابوں کو پڑھنے میں کافی دشواری اور وقت آتی ہے اور اگر کچھ کتابیں اردو میں موجود بھی ہیں تو ان کتابوں سے اپنی صلاحیت کے مطابق استفادہ نہیں کیا جاسکتا ہے،اس کے لیے طلبہ کو ایک استاذ کی باقاعدہ ضرورت ہوتی ہے اور پھر بھی کافی عرق ریزی کے بعد وہ انگریزی سیکھنے سے قاصر رہ جاتے ہیں۔اس لیے میں نے ایک ایسی کتاب لکھنے کی ادنیٰ سی سعی کی ہے،جس سے استفادہ نہایت ہی آسان اور سہل ہو۔

انگریزی گرامر کے پہلے اور دوسرے حصے میں انگریزی قواعد،تیسرے حصے میں انگریزی سیکھنے کی بنیادی چیز زمانہ یعنی Tense ہیں،جس میں انگریزی بنانے کے تمام قاعدے سبقاً سبقاً بیان کیے ہیں؛ تاکہ طلبہ کو کسی قسم کی دشواری کا سامنا کرنا پڑے اور وہ بلا تردد و ہچکچاہٹ ترجمہ کرنا سیکھ جائیں۔

اردو اور انگریزی کے جملے کی بناوٹ میں فرق ہے،اردو سے انگریزی بناتے وقت اس فرق کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے،اردو جملے میں سب سے پہلے فاعل پھر مفعول اور سب سے آخر میں فعل آتا ہے؛ جب کہ انگریزی میں سب سے پہلے فاعل پھر فعل اور آخر میں مفعول آتا ہے،مثلاً 'شاہد بازار سے ایک کتاب خریدے گا'اس جملے میں شاہد فاعل،خریدے گا فعل اور ایک کتاب مفعول ہے۔اس جملے کی انگریزی بنانے کے لیے اس کو اس طرح بدل دیا' شاہد خریدے گا ایک کتاب بازار سے'یعنی اس کی انگریزی یوں بنے گی Shahid will buy a book from the market. اس سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ انگریزی بنانے کے لیے سب سے پہلے ہم جملے کے اصل حصے کو تلاش کریں گے،اس جملے کا اصل حصہ' شاہد خریدے گا' ہے اس کی انگریزی بنائی اور اس کے بعد جملے کے دوسرے حصوں کا ترجمہ ان کی اہمیت کے مطابق کریں گے یعنی شاہد خریدے گا.........کیا؟.........ایک کتاب.........کہاں سے؟.........بازار سے.........اور اس طرح پورے جملے کا ترجمہ کرلیا جائے گا۔

اس سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ جب تک ہم اردو جملے پر پوری طرح انحصار کریں گے تو ہم کبھی بھی اس کا صحیح ترجمہ انگریزی میں نہیں کرسکتے اور جب ہم جملے کو الگ الگ حصوں میں تقسیم کردیں گے تو ہم فوراً صحیح ترجمہ کرلیں گے،اس لیے طلبہ عزیز سے میری گذارش ہے کہ وہ صحیح ترجمہ کرنے کے لیے جملے کو الگ الگ حصوں میں تقسیم کرلیا کریں۔

کتاب کے چوتھے اور آخری حصے میں خط،درخواست،مضمون اور پیراگراف وغیرہ لکھنے کا طریقہ

بیان کیا گیا ہے، جس کو اچھی طرح سے پڑھنے اور سمجھنے کے بعد ان شاء اللہ ایک معیاری خط، درخواست اور مضمون لکھنا آجائے گا۔

☆ ☆ ☆

ناسپاسی ہوگی اگر ان حضرات کا شکریہ ادا نہ کیا جائے جنھوں نے اس کتاب کی تکمیل میں ادنا سا بھی تعاون کیا ہے، اللہ تعالی تمام معاونین کو جزائے خیر عطا فرمائے اور اپنے فضل وکرم سے ہم سب کو صراط مستقیم پر گامزن رکھے۔ آمین

سب سے آخر میں یہ بات کہنی ہے کہ میری کم علمی کے سبب اگر آپ حضرات کتاب میں کوئی غلطی پائیں تو براہ کرم مطلع فرما کر شکریے کا موقع عنایت فرمائیں۔

اللہ تعالی اپنے فضل وکرم سے اس کتاب کو شرف قبولیت سے نوازے اور امت مسلمہ کے حق میں اس کو نافع بنائے اور راقم سطور کے لیے نجات کا ذریعہ۔ آمین یارب العالمین

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ.

۷ر شعبان المعظم ۱۴۲۲ھ
۲۵ر اکتوبر ۲۰۰۱ء
جمعرات : ۴ر بجے شام

محمد زعیم عابد

# Part I

## Basic Grammar

As a vessel is known by the sound, whether it be cracked or not, so men are proved by their speeches whether they be wise or foolish.

- The Grammar
- Parts of Speech
- The Noun
- The Pronoun
- The Adjective
- The Verb
- The Adverb
- The Preposition
- The Conjunction
- The Interjection
- The Same Word Used as Different Parts of Speech

# 1. The Grammar نحو وصرف

جس فن کے ذریعے ہم انگریزی کو صحیح طور پر لکھ، پڑھ اور بول سکتے ہیں اسے Grammar کہتے ہیں؛ کیوں کہ گرامر ہی ہر زبان کی ریڑھ ہوتی ہے اور ترجمہ کرنے کے لیے گرامر کا جاننا بے حد ضروری ہے، اس علم کا فائدہ یہ بھی ہوتا ہے کہ انسان روزمرہ کی بول چال وتحریر میں ہر قسم کی خطاء نحوی وصرفی سے محفوظ رہے۔

## Alphabet حروف تہجی

انگریزی زبان کے A سے Z تک چھبیس حروف کے مجموعے کو Alphabet کہتے ہیں۔

## Letter حرف

انگریزی میں حرف کو Letter کہتے ہیں۔ جیسے : A B C وغیرہ

## Kinds of Letters حروف کی قسمیں

انگریزی زبان میں حروف کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔

(۱) بناوٹ کے اعتبار سے۔ (۲) تلفظ کے اعتبار سے۔

## بناوٹ کے اعتبار سے حروف کی قسمیں

بناوٹ کے اعتبار سے حروف کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

## Capital Letters بڑے حروف

A B C D E F G H I J K L M N O P Q R S T U V W X Y Z

## Small Letters چھوٹے حروف

a b c d e f g h i j k l m n o p q r s t u v w x y z

## تلفظ کے اعتبار سے حروف کی قسمیں

تلفظ کے اعتبار سے حروف کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

## Vowel حروف علت

انگریزی میں حروف علت پانچ ہوتے ہیں یعنی A E I O U اور یہ Vowels کسی دوسرے حروف کی مدد کے بغیر بولے جاتے ہیں۔ انگریزی الفاظ میں Vowels اردو کی طرح زبر، زیر، پیش کا جب کہ ہندی کی طرح ماتراؤں کا کام کرتے ہیں اور یہ بات یاد رکھنی بے حد ضروری ہے کہ انگریزی میں کوئی بھی لفظ بغیر Vowel کے نہیں بن سکتا ہے۔

## حروف صحیح Consonant

جو حروف Vowel کی مدد سے بولے جاتے ہیں ان کو Consonant کہتے ہیں۔ یہ اکیس ہوتے ہیں یعنی B C D F G H J K L M N P Q R S T V W X Y Z

## نصف حروف علّت Semi Vowel

W اور Y کو Semi Vowel کہتے ہیں۔ اس کا قاعدہ یہ ہے کہ جب W اور Y کسی لفظ یا لفظ کے ٹکڑے یعنی Syllable کے آخر میں ہوں تو یہ Vowels کہلاتے ہیں۔ جیسے Saw, Paw, Fly, Cry وغیرہ اور جب W اور Y کسی لفظ یا لفظ کے ٹکڑے کے شروع میں ہوں تو Consonants کہلاتے ہیں۔ جیسے Water, Work, Young, Your وغیرہ

## حروف علّت اور حروف صحیح کے استعمال کا قاعدہ

حروف علّت اور حروف صحیح کے استعمال کرنے کے چار قاعدے ہیں۔

۱۔ جن الفاظ کا پہلا حرف Vowel میں سے کوئی ایک ہو اور ان کا تلفظ بھی Vowel کی ہی آواز سے ہو تو ان سے پہلے ایک کا ترجمہ کرنے کے لیے An کا استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے :

An ant, An elephant, An ink-pot, An ox, An umbrella

۲۔ اگر Vowel سے شروع ہونے والے الفاظ کا تلفظ Consonants کی آواز سے ہو تو ان الفاظ سے پہلے ایک کا ترجمہ کرنے کے لیے A کا استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے: A useful pen, A university

۳۔ جن الفاظ کا پہلا حرف Consonant ہو اور ان سے Consonants کی آواز نکلے تو ان الفاظ سے پہلے ایک کا ترجمہ کرنے کے لیے A کا ہی استعمال کیا جاتا ہے جیسے : A bird, A chair

۴۔ جب کسی لفظ کا پہلا حرف Consonant سے ہو اور اس کا تلفظ Vowel کی آواز سے ہو تو وہاں پر ایک کا ترجمہ کرنے کے لیے An کا استعمال کرتے ہیں۔ جیسے : An hour, An honest

## The Word لفظ

The collection of letters which has some sense is called a word.

حروف کا وہ مجموعہ جس کا کچھ معنی ہو لفظ کہلاتا ہے۔ جیسے : Car, Pen, Boy, City وغیرہ

ان مثالوں میں کار، قلم، لڑکا، شہر وغیرہ کا ایک متعین معنی ہے اس لیے یہ لفظ کہلاتے ہیں: جب کہ Pzn کا کوئی معنی نہیں ہے اس لیے یہ لفظ نہیں ہو سکتا ہے۔ اب ہم کہہ سکتے ہیں کہ لفظ حروف سے مل کر بنتا ہے، لفظ کا ایک معنی بھی ہوتا ہے، لفظ میں حروف کی ایک ترتیب بھی ہوتی ہے جسے ہم Spelling کہتے ہیں۔ حروف کی ترتیب بدلنے پر لفظ غلط ہو جاتا ہے اس لیے لفظ لکھتے وقت Spelling کا یاد رکھنا بے حد ضروری ہے۔

# The Sentence جملہ

The collection of words which has complete sense is called a sentence.

الفاظ کا وہ مجموعہ جس کا کوئی متعین معنی ہو جملہ کہلاتا ہے۔ جیسے:

Shahid reads a book. I play cricket.

ان دونوں جملوں سے ایک متعین معنی معلوم ہو رہا ہے جیسے شاہد کتاب پڑھتا ہے اور میں کرکٹ کھیلتا ہوں، اس لیے انھیں جملہ کہا گیا ہے۔

## Kinds of Sentence جملے کی قسمیں

انگریزی میں جملے پانچ قسم کے ہوتے ہیں۔

۱۔ Affirmative Sentence یعنی مثبت جملہ:۔ ایسے جملوں میں سادے طور پر کسی کام کے ہونے کی خبر ملتی ہے۔ جیسے : You fly a kite, Ruby cooks food.

۲۔ Negative Sentence یعنی منفی جملہ:۔ ایسے جملوں میں کسی کام کے نہ ہونے کی خبر ملتی ہے۔ جیسے : They do not run. He does not read a book.

۳۔ Interrogative Sentence یعنی سوالیہ جملہ:۔ ایسے جملوں میں کسی کام یا چیز کے بارے میں سوال کیا جاتا ہے۔ جیسے: Do you not play? What did Razi eat today?

۴۔ Imperative Sentence یعنی حکمیہ جملہ:۔ ایسے جملوں میں کسی کام یا چیز کے بارے میں حکم دیا جاتا ہے، یا گذارش کی جاتی ہے۔ جیسے: Come here. Please bring water.

۵۔ Exclamatory Sentence یعنی استعجابیہ جملہ:۔ ایسے جملوں میں تعجب، جذبات، شرم، غم، غصہ، خوشی اور دل کی باتوں کا اظہار ہوتا ہے۔ جیسے : How lazy you are!

## بناوٹ کے اعتبار سے جملے کی قسمیں

بناوٹ کے اعتبار سے جملے چار قسم کے ہوتے ہیں۔

(۱) Simple Sentence : جس جملے میں صرف ایک Subject اور ایک ہی Finite Verb ہو تو اسے Simpel Sentence کہتے ہیں۔ جیسے :

Jameel Writes a letter. Kamal beats you.

ان جملوں میں Jameel اور Kamal کا استعمال Subject کے طور پر اور writes اور beats کا استعمال Finite Verb کے طور پر ہوا ہے اس لیے یہ دونوں Simple Sentences ہیں۔

(۲) Compound Sentence : جس جملے میں دو یا دو سے زائد Principal

Clause ہوں تو اسے Compound Sentence کہتے ہیں۔ جیسے :

I am here and your are there.

اس جملے میں am here اور you are there دو آزاد Clauses ہیں اور دونوں ہی اپنے معنی ظاہر کرنے کے لیے کسی دوسرے پر منحصر نہیں ہیں، اس لیے یہ Compound Sentence ہے۔

(۳) Complex Sentence : جس جملے میں ایک Principal Clause اور ایک یا ایک سے زائد Sub-ordinate Clause کا مجموعہ ہو تو اسے Complex Sentence کہتے ہیں۔ جیسے :

The sun was up when I got up.

اس جملے میں The sun was up اور I got up دو Clauses ہیں، جو ایک دوسرے پر منحصر ہیں۔ جملہ The sun was up کا دوسرا حصہ I got up ہے۔ یہ فعل was کا Object ہے، اس لیے The sun was up اصل Principal Clause اور I got up کا استعمال Sub-ordinate clause کے طور پر ہوا ہے۔

(۴) Mixed Sentence : جس جملے میں Sub-ordinate اور Co-ordinate دونوں ہی قسم کی Clauses ہوں اسے Mixed Sentence کہتے ہیں۔ جیسے :

He told her that he would go to her house and inform her parents what had happened

## Parts of Sentence جملے کے حصے

انگریزی میں جملے کے دو حصے ہوتے ہیں۔

۱۔ Subject یعنی فاعل یا مبتدا۔ جملے میں جس کے بارے میں جو کچھ کہا جائے تو اسے Subject کہتے ہیں۔ جیسے :

Suhail goes to market. I play match.

ان جملوں میں Suhail اور I کا استعمال Subject کے طور پر ہوا ہے۔

۲۔ Predicate یعنی خبر۔ جملے میں فاعل کے بارے میں جو کچھ کہا جائے تو اسے Predicate کہتے ہیں۔ جیسے :

Karim sleeps. She danced

ان جملوں میں sleeps اور danced کا استعمال Predicate کے طور پر ہوا ہے۔

## Exercise 1

۱۔ Vowel اور Consonant کسے کہتے ہیں؟ یہ کتنے ہوتے ہیں، نیز ان کے استعمال کا کوئی ایک قاعدہ بیان کریں۔

۲۔ Word کسے کہتے ہیں؟

۳۔ Spelling کسے کہتے ہیں؟ Spelling یاد کرنا کیوں ضروری ہے؟

۴۔ مندرجہ ذیل جملوں کو پڑھ کر یہ بتائیں کہ ان میں جملے کی کون سی قسم کا استعمال ہوا ہے؟

Shahid is a good boy. He is not reading. What is your name? How fine the day is! Sit down.

۞ ۞ ۞

# 2. Parts of Speech اجزائے کلام

ہم اپنی گفتگو کے دوران جو الفاظ کسی بھی زبان میں بولتے ہیں، وہ الفاظ مجموعے کی شکل میں ہوتے ہیں اور الفاظ کا یہی با معنی مجموعہ جملہ کہلاتا ہے۔ جیسے : Karim is a doctor.

مندرجہ بالا جملہ کئی الفاظ کا مجموعہ ہے، قواعد کے اعتبار سے ان الفاظ کے الگ الگ نام ہوتے ہیں، ان مختلف ناموں کو ہی Parts of speech یعنی اجزائے کلام کہتے ہیں۔

English Grammarians نے انگریزی کے الفاظ کا صحیح استعمال کرنے کے لیے ان کے کچھ کام متعین کیے ہیں۔ جیسے : Correct اور Correctly لفظ کا جب کسی جملے میں استعمال ہوتا ہے تو دونوں کے کام الگ الگ ہوتے ہیں۔ جیسے : فاطمہ صحیح لکھتی ہے۔ Fatima writes correctly. اگر اسے ہم Fatima writes correct. لکھ دیں تو جملہ غلط ہو جائے گا، اس لیے صحیح انگریزی لکھنے کے لیے صحیح الفاظ کا استعمال ضروری ہے، کسی بھی جملے میں کسی خاص معنی کو بتانے کے لیے ہم صحیح الفاظ کا استعمال کیسے کریں؟ اس کو حل کرنے کے لیے ہی ہمیں Parts of speech کی ضرورت پڑتی ہے جو مندرجہ ذیل ہے :

### Noun (Naming Word) اسم

۱ کسی شخص، جگہ یا چیز کے نام کو Noun کہتے ہیں۔ جیسے:

Karim, Kanpur, Book, Honesty, Life etc.

### Pronoun(Substituting Word) ضمیر

جو الفاظ Nouns کی جگہ پر استعمال کیے جاتے ہیں انھیں Pronoun کہتے ہیں۔ جیسے :

Sajid 'Noun' ہے؛ لیکن ہم ساجد نہ کہہ کر ساجد کی جگہ پر He کا استعمال کریں تو He 'Pronoun' ہوگا اسی طرح Sajida کی جگہ پر She اور Table کی جگہ پر It 'Pronoun' ہوگا۔

## Adjective (Qualifiying Word) صفت

جو الفاظ کسی اسم یا ضمیر کی خصوصیت بیان کریں انھیں صفت کہتے ہیں۔ جیسے :

The black horse ran fast.

اس جملے میں black لفظ Adjective ہے؛ کیوں کہ یہ horse کی خصوصیت بتا رہا ہے۔

## Verb (Saying Word) فعل

جس لفظ کے ذریعے کسی شخص، جگہ یا چیز کے بارے میں جو کچھ کہا جاتا ہے اسے Verb کہتے ہیں۔

جیسے : .Rahim writes a letter اس جملے میں write لفظ Verb ہے۔

نوٹ : ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے کہ Verb جملے کا سب سے زیادہ خاص لفظ ہے، اس کے غلط استعمال سے معنی بے معنی ہو جاتا ہے اس لیے اس کو آپ اچھی طرح سمجھیں، مثال کے طور پر آپ کہنا چاہتے ہیں کہ .My wife loves me اگر اس کی جگہ آپ نے کہہ دیا کہ .My wife loved me تو بس آپ کے گھر میں جھگڑا ہو سکتا ہے، دیکھا آپ نے کہ Verb کا صحیح استعمال کرنا کتنا ضروری ہے۔

## Adverb (Modifying Word) فعل متعلق

وہ لفظ جو کسی فعل، صفت یا دوسرے فعل متعلق میں کچھ بات جوڑ دیتا ہے اسے Adverb کہتے ہیں۔ جیسے .The flower is very beautiful اس جملے میں very کا استعمال Adverb کے طور پر ہوا ہے؛ کیوں کہ یہ جملے کی صفت beautiful کی خصوصیت بیان کر رہا ہے۔

## Preposition (Governing Word) حرف جار

جو لفظ کسی اسم یا ضمیر سے پہلے استعمال ہو کر اس کا تعلق کسی دوسری اسم یا ضمیر سے ظاہر کرے تو اسے Preposition کہتے ہیں۔ جیسے : .The book is on the table اس جملے میں on لفظ Preposition ہے؛ کیوں کہ یہ لفظ table سے پہلے استعمال ہو کر اس کا تعلق book سے ظاہر کر رہا ہے۔

## Conjunction (Connecting or Linker Word) حرف عطف

وہ لفظ جو دو الفاظ یا جملوں کو آپس میں ملاتا ہے Conjunction کہلاتا ہے۔ جیسے :

Karim and Rahim are cousins.Do or die.

ان جملوں میں or اور and کا استعمال Conjunction کے طور پر ہوا ہے۔

## Interjection (Exclamatory Word) حرف تعجب

وہ الفاظ جن کا استعمال دل میں ایک دم اٹھنے والے خیالات، خواہشات اور احساسات کو ظاہر کرنے کے لیے کیا جاتا ہے تو انھیں Interjection کہتے ہیں۔ جیسے :

Hurrah!, Bravo!, Oh!, Alas!, Hello etc.

نوٹ: جب بھی ہم کوئی نیا انگریزی کا Word یاد کرتے ہیں تو ہمیں اس کا Parts of Speech بھی معلوم ہونا چاہیے، جو Dictionary میں دیکھا جا سکتا ہے۔ Word کو اس کے Parts of Speech کے مطابق یاد کرنا چاہیے۔ انگریزی کے کچھ الفاظ ایسے بھی ہوتے ہیں جو ایک سے زیادہ طرح کے کام کر سکتے ہیں یعنی ایک لفظ ایک ہی Part of Speech ہو ایسا ضروری نہیں ہے۔ جیسے Fast کو ہی لے لیں۔

1. My mother is on fast today. 2. I fast on Tuesday.

3. Run fast.

پہلے جملے میں Fast 'Noun' ہے، دوسرے میں Verb اور تیسرے میں Adverb ہے۔ ایسا انگریزی کے سبھی الفاظ کے ساتھ نہیں ہوتا ہے، Dictionary میں ہر لفظ کا Part of Speech دیا رہتا ہے، الفاظ کا جملے میں استعمال Dictionary میں دیے گئے Part of Speech کے مطابق ہی کریں۔ جیسے: Brave کو Dictionary میں Adjective بتایا گیا ہے تو Brave کا استعمال جملے میں کسی Noun یا Pronoun کو Modify/Describe کرنے کے لیے کریں۔ جیسے: Zaki is a brave boy. یہاں پر Brave 'Noun' Boy کو Modify کر رہا ہے، اس لیے اگر آپ الفاظ کا استعمال Dictionary میں بتائے گئے Parts of Speech کے مطابق کریں گے تو آپ کا جملہ ایک دم صحیح ہوگا۔

○ ○ ○

## Poem (Parts of Speech)

A Noun is the name of anything,
As school or garden, road and swing.
Instead of Nouns the Pronouns stand,
Her head, his face, my arm, your hand.
Adjectives tell the kinds of Noun,
As great, small, pretty or brown,
Verbs tell of something being done,
As to read, write, sing and run.
How things are done the Adverbs tell,
As slowly, quickly, ill or well,
Conjunctions join the words together
As man and woman, wind and weather.

# 3. The Noun اسم

A noun is the name of a person, place or thing.

Noun کسی شخص، جگہ، یا چیز کے نام کو کہتے ہیں۔

**Examples :**

| | | |
|---|---|---|
| Name of person | (شخص) | : Karim, Rahim |
| Name of place | (جگہ) | : Delhi, School |
| Name of thing | (چیز) | : Pen, Ink, Chair |
| Name of action | (کام) | : Choice, Work |
| Name of quality | (خوبی) | : Honesty, Simplicity |
| Name of situation | (حالت) | : Sleep, Life |
| Name of group | (جماعت) | : Army, Team |
| Name of animal | (جانور) | : Cow, Horse |
| Name of birds | (پرندہ) | : Parrot, Crow |
| Name of mountains | (پہاڑ) | : Himalayas, Aravali |
| Name of seas | (سمندر) | : Arabian Sea, Indian Ocean |
| Name of rivers | (دریا) | : Ganga, Yamuna |
| Name of train | (ریل) | : Frontier Mail, Gomti Express |
| Name of books | (کتاب) | : Holy Quran, Bible |
| Name of days | (دن) | : Sunday, Monday |
| Name of months | (مہینہ) | : January, February |
| Name of minerals | (معدنیات) | : Gold, Silver |

## How to find a Noun? اسم معلوم کرنے کا طریقہ

اسم معلوم کرنے کے دو طریقے ہیں، جو مندرجہ ذیل ہیں :

(۱) Verb میں کون، کس نے، کیا یا کس کو لگانے سے جواب میں جو شخص، چیز، جگہ، کام، خوبی یا حالت معلوم ہو تو وہ Noun ہوگا۔ جیسے :

Naved writes a letter.

اس جملے میں writes لفظ Verb ہے جس کے معنی 'لکھتا' کے ہیں۔

سوال: کون لکھتا ہے؟ جواب: Naved

سوال: کیا لکھتا ہے؟ جواب: letter

اس لیے مندرجہ بالا مثال میں Naved اور letter 'Nouns' ہیں۔

(۲) جملے کا اردو میں ترجمہ کیجیے، جو لفظ کام کرے یعنی Verb کا Subject ہو یا جس پر کام کیا جائے یعنی Verb کا Object ہو تو وہ اکثر Noun ہوتا ہے۔ جیسے:

ترجمہ: میرا بھائی، سہیل کرکٹ کھیلتا ہے۔ Suhail, my brother plays cricket.

اس جملے میں 'Suhail' Subject ہے اور brother اس کی تشریح کرتا ہے اس لیے یہ دونوں Nouns ہیں، اسی جملے میں کام کا اثر cricket پر پڑتا ہے اس لیے یہ بھی Noun ہے، اس طرح Suhail, brother, cricket 'Nouns' ہیں۔

## Kinds of Noun اسم کی قسمیں

Noun پانچ قسم کے ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ اسم معرفہ | Proper Noun |
| ۲۔ اسم نکرہ | Common Noun |
| ۳۔ اسم جمع | Collective Noun |
| ۴۔ اسم جنس یا مادہ | Material Noun |
| ۵۔ اسم کیفیت | Abstract Noun |

## Proper Noun اسم معرفہ

کسی خاص شخص، جگہ یا چیز کے نام کو Proper Noun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Molana Azad was a famous leader.

2. Karim was born on Tuesday.

3. Ganga is a holy river.

4. Delhi is the capital of India.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Proper Nouns ہیں۔

نوٹ : ۱۔ Proper Noun کا پہلا حرف ہمیشہ Capital Letter (بڑا حرف) ہوتا ہے۔

۲۔ Proper Noun کی جمع نہیں بنتی ہے۔

۳۔ Proper Noun سے پہلے A, An, The کا استعمال نہیں ہوتا ہے۔

## Common Noun اسم نکرہ

جس Noun سے کسی عام شخص، جگہ یا چیز کا علم ہو اسے Common Noun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Suhail is a teacher.

2. Salem is a big city.

3. Akbar was a king.

4. A dog is an animal.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Common Nouns ہیں۔

نوٹ : ۱۔ Common Noun کا پہلا حرف بڑا نہیں بنتا ہے۔

۲۔ Common Noun کی جمع بن جاتی ہے۔

## Proper Noun اور Common Noun میں فرق

ان دونوں میں فرق کے لیے مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

Akbar 'Proper Noun' ہے جب کہ King 'Common Noun' ہے۔

Naved 'Proper Noun' ہے جب کہ Boy 'Common Noun' ہے۔

Ganga 'Proper Noun' ہے جب کہ River 'Common Noun' ہے۔

India 'Proper Noun' ہے جب کہ Country 'Common Noun' ہے۔

Himalayas 'Proper Noun' ہے جب کہ Mountain 'Common Noun' ہے۔

اسی طرح دوسرے Nouns کی تشریح کر کے ان کے فرق کو بھی سمجھا جا سکتا ہے۔

## Proper Noun کا Common Noun بننا

Proper Noun اس وقت Common Noun بن جاتا ہے جب اس کا استعمال اشخاص یا اشیاء کے خاص طبقے (Class) کو ظاہر کرنے کے مقصد سے ہو۔ جیسے :

1. Kashmir is the Switzerland of Asia.

2. Jaipur is the Paris of India.

3. Ghalib is the Shakespeare of India.

ایسی حالت میں Proper Noun سے پہلے the لگاتے ہیں۔

## Collective Noun اسم جمع

جس Noun سے ایک ہی ذات کے کئی افراد کا مجموعہ ظاہر ہو اسے Collective Noun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The boys are in the class.

2. Indian army fought bravely.

3. Our team won the match.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Collective Nouns ہیں۔

نوٹ: ۱۔ اکثر مندرجہ ذیل الفاظ کا استعمال بھی اسم جمع کی طرح ہوتا ہے۔

Crowd (بھیڑ)، Family (خاندان)، Fleet (پانی کے جہازوں کا بیڑہ)

۲۔ Collective Nouns ہمیشہ واحد میں ہوتے ہیں، اگر اس کی جمع بنادی جائے تو یہ Common Nouns ہوجاتے ہیں۔ جیسے :

Class=Collective Noun اور Classes = Common Noun

Army=Collective Noun اور Armies = Common Noun

Team=Collective Noun اور Teams = Common Noun

Family=Collective Noun اور Families = Common Noun

Library=Collective Noun اور Libraries = Common Noun

## Material Noun اسم جنس یا مادہ

جس Noun سے کسی ایسے مادہ کا علم ہو جس سے کوئی دوسری چیز بن سکے اسے Material Noun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Gold is yellow.

2. This table is made of wood.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Material Nouns ہیں۔

## Abstract Noun اسم کیفیت

جس Noun سے کسی بھی شخص یا اشیاء کی بھلائی، برائی، حرکت، حالت، حکمت، کیفیت اور عمل وغیرہ ظاہر ہو اسے Abstract Noun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Honesty is the best policy.

2. Everybody shuns poverty.

3. Laughter is the best medicine.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Abstract Nouns ہیں۔

نوٹ : ۱۔ Abstract Noun کو نہ کبھی چھوا جا سکتا ہے، نہ چکھایا سونگھا جا سکتا ہے اور نہ ہی دیکھا جا سکتا ہے؛ بل کہ صرف محسوس کیا جا سکتا ہے۔

۲۔ Abstract Noun اکثر Noun, Verb یا Adjective سے بنتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Common Noun- | Child ← Childhood | |
| | Friend ← Friendship | |
| Verb- | Obey ← Obedience | |
| | Grow ← Growth | |
| Adjective- | Kind ← Kindness | |
| | Honest ← Honesty | |

(اکثر Abstract Noun 'Adjective' سے بنتے ہیں)

۳۔ یادرکھیں Abstract Noun کے آخر میں age, hood, ness, ance, ry, ity, sion, tion یا ship وغیرہ لفظ آتے ہیں۔ جیسے :

Kindness (رحم دلی)، Necessity (ضرورت)، Cruelty (ظلم)، Admission (داخلہ)، Childhood (بچپن)، Attendance (حاضری)، Friendship (دوستی)، Invitation (دعوت نامہ)

۴۔ Arts اور Sciences والے علوم کے نام جیسے : Grammar, Poetry, Music, Geography, Mathematics, Physics وغیرہ بھی Abstract Nouns مانے جاتے ہیں۔

## Modern Classification of Nouns

### جدید طرز پر اسم کی تقسیم

جدید طرز پر Noun کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

۱۔ Proper Noun ۔ جیسے : Ganga, Agra, Shahid وغیرہ

۲۔ Countable Noun ۔ وہ Noun جس کی گنتی کی جا سکے۔ جیسے : Boy, Book, Apple, Table, Team, Army وغیرہ

نوٹ : ۱۔ Countable Noun کا استعمال واحد اور جمع میں کیا جا سکتا ہے، اس میں Common اور Collective Noun ہوتے ہیں۔

۳۔ Uncountable Noun ۔ وہ Noun جس کی گنتی نہ کی جا سکے۔ جیسے : Water, Milk, Golden, Air, Heat, وغیرہ Uncountable Noun کو Mass Noun بھی کہتے ہیں۔

نوٹ: Uncountable Noun کا استعمال جمع میں کیا جانا ممکن نہیں ہے، اس میں Abstract اور Material Noun ہی ہوتے ہیں۔

## Exercise 2

مندرجہ ذیل جملوں میں سے Nouns چھانٹ کر لکھو:

1. Delhi is a very big city.
2. The carpenter is making furniture.
3. The teacher is in the library.
4. Copper is a useful metal.
5. Wisdom is better than strength.

## The Noun : Number تعداد

جس لفظ سے Noun کے ایک یا ایک سے زائد ہونے کا علم ہو اسے Number کہتے ہیں۔

جیسے: Boy, Girls, Tree, Books وغیرہ۔

انگریزی زبان میں Number کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔

## Singular Number واحد

جس Noun سے ایک شخص، چیز یا جگہ کا علم ہو اسے Singular Number کہتے ہیں۔ جیسے: Boy, Girl, Cow, Tree, Book وغیرہ

## Plural Number جمع

جس Noun سے ایک سے زائد اشخاص، چیز یا جگہ کا علم ہو اسے Plural Number کہتے ہیں۔ جیسے: Boys, Girls, Cows, Trees, Books وغیرہ

### واحد سے جمع بنانے کا طریقہ

ا۔ جن Nouns کے آخر میں اکثر Consonant ہوتا ہے تو ان میں s جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے:

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Arm | بازو | Arms | Boat | کشتی | Boats |
| Cock | مرغا | Cocks | Egg | انڈا | Eggs |
| Fan | پنکھا | Fans | Farmer | کسان | Farmers |
| Pen | قلم | Pens | Queen | رانی | Queens |

۲۔ جن Nouns کے آخر میں s, ss, sh, ch, x, z ہوں تو ان میں es جوڑ کر جمع بناتے ہیں! لیکن جن الفاظ کے آخر میں ch ہو اور اس کی آواز "ک" نکلتی ہو تو اس میں صرف s جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Gas | گیس | Gases | Bus | بس | Buses |
| Glass | گلاس | Glasses | Ass | گدھا | Asses |
| Bush | جھاڑی | Bushes | Dish | ڈش | Dishes |
| Watch | گھڑی | Watches | Speech | تقریر | Speeches |
| Box | صندوق | Boxes | Fox | لومڑی | Foxes |
| Buzz | قدیم خبر | Buzzes | Quiz | مسخرہ | Quizes |
| Stomach | پیٹ | Stomachs | Monarch | شہنشاہ | Monarchs |

۳۔ جن Nouns کے آخر میں y ہو اور اس سے پہلے کوئی Consonant ہو تو y کو ہٹا کر ies جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Army | فوج | Armies | Baby | بچہ | Babies |
| City | شہر | Cities | Lady | عورت | Ladies |
| Jelly | مربہ | Jellies | Story | کہانی | Stories |

۴۔ جن Nouns کے آخر میں y ہو اور اس سے پہلے کوئی Vowel ہو تو صرف s جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Boy | لڑکا | Boys | Day | دن | Days |
| Essay | مضمون | Essays | Monkey | بندر | Monkeys |
| Storey | منزل | Storeys | Way | راستہ | Ways |

۵۔ جن Nouns کے آخر میں o ہو اور اس سے پہلے کوئی Consonant ہو تو اس میں es جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Hero | اداکار | Heroes | Mango | آم | Mangoes |
| Potato | آلو | Potatoes | Negro | حبشی | Negroes |

Exceptions : خلاف قیاس

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Photo | تصویر | Photos | Zero | صفر | Zeors |

۶۔ جن Nouns کے آخر میں Double Vowels ہوں تو ان میں s جوڑ کر جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Bamboo | بانس | Bamboos | Zoo | چڑیا گھر | Zoos |
| Radio | ریڈیو | Radios | Tree | درخت | Trees |

۷۔ جن Nouns کے آخر میں f یا fe ہو تو ان کو بدل کر ves کر دیتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Leaf | پتہ | Leaves | Elf | پری | Elves |
| Knife | چاقو | Knives | Wife | بیوی | Wives |

Exceptions : خلاف قیاس

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Grief | غم | Griefs | Hoof | کھر | Hoofs |
| Roof | چھت | Roofs | Safe | تجوری | Safes |

۸۔ کچھ Nouns کے اندر کے Vowel کو بدل کر بھی جمع بناتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Man | آدمی | Men | Foot | پیر | Feet |
| Tooth | دانت | Teeth | Louse | جوں | Lice |

۹۔ جن Nouns کے آخر میں man آتا ہے تو ان کا جمع بنانے کے لیے man کو men میں بدل دیتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Woman | عورت | Women | Postman | ڈاکیہ | Postmen |
| Chairman | چیئرمین | Chairmen | Milkman | دودھ والا | Milkmen |

۱۰۔ کچھ Nouns کو جمع بنانے کے لیے ان کے آخر میں us کو i میں، um کو a میں، on کو a میں، is کو es میں اور ex کو ices میں بدل دیتے ہیں۔ جیسے

| Singular | Meaning | Plural | Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| Locus | محل وقوع | Loci | Syllabus | نصاب | Syallabi |
| Medium | ذریعہ | Media | Criterion | معیار، اصول | Criteria |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Crisis | بحران | Crises | Index | اشاریہ | Indices |

۱۱۔ Compound Nouns کی جمع بنانے کے لیے Principal Word کے آخر میں s لگایا جاتا ہے۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|
| Brother-in-law | سالا،دیور | Brothers-in-law |
| Foot-ball | فٹ بال | Foot-balls |
| Bed-room | خواب گاہ | Bed-rooms |
| Passer-by | راہ گیر | Passers-by |

خلاف قیاس : Exception

| | | |
|---|---|---|
| Man-servant | نوکر | Men-servant |

۱۲۔ Letters اور Figures کی جمع بنانے کے لیے ان کے آخر میں s' لگاتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Plural | Singular | Plural | Singular | Plural |
|---|---|---|---|---|---|
| B.A | B.A.'s | M.A. | M.A.'s | M.P. | M.P.'s |
| P | P's | M | M's | e | e's |
| c | c's | 4 | 4's | 6 | 6's |

۱۳۔ جن Nouns کی جمع بنانے کا کوئی خاص قاعدہ نہیں ہے انھیں Special Plurals کہتے ہیں۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural |
|---|---|---|
| Mr. (Mister) | جناب | Messrs |
| Mrs. (Mistress) | جنابہ | Mesdames |
| Miss | کنواری | Misses |
| Child | بچہ | Children |

۱۴۔ کچھ Nouns ہمیشہ ایک جیسے رہتے ہیں یعنی ان کے واحد یا جمع ہونے میں کوئی بھی فرق نہیں ہوتا ہے۔ جیسے :

Cannon (توپ)، Deer (ہرن)، Dozen (درجن)، Fish (مچھلی)، Score (کوڑی)، Sheep (بھیڑ)، Pice (پیسہ)، Hair (بال)

۱۵۔ کچھ Nouns ایسے ہوتے ہیں جو دیکھنے میں واحد ہیں، لیکن حقیقت میں وہ جمع ہوتے ہیں۔ جیسے :

Cattle (مویشی)، People (لوگ)، Shoes (جوتے)، Spectacles (عینک)، Thanks (شکریہ)، Trousers (پاجامہ)، Tongs (چمٹا)، Scissors (قینچی)

۱۶۔ کچھ Nouns ایسے ہوتے ہیں جو دیکھنے میں جمع ہیں: لیکن حقیقت میں واحد ہوتے ہیں۔ جیسے :

Economics (اقتصادیات), Fruit (پھل), Furniture (لکڑی کا سامان), Information (اطلاع), Innings (باری), Mathematics (ریاضی), News (خبر), Scenery (منظر), Machinery (مشینیں)

۱۷۔ کچھ Nouns کی جمع دو ہوتی ہیں اور ان کا معنی بھی الگ الگ ہوتا ہے۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Meaning |
|---|---|---|---|
| Cloth | کپڑا | 1. Cloths<br>2. Clothes | کپڑوں کے ٹکڑے<br>سلے ہوئے کپڑے |
| Genius | عظیم ذہانت | 1. Geniuses<br>2. Genii | عظیم ذہانت کے کئی آدمی<br>جن، بھوت |

۱۸۔ کچھ Nouns کا واحد میں ایک معنی ہوتا اور جمع میں دو۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Meaning |
|---|---|---|---|
| Colour | رنگ | Colours | رنگ، فوج کے جھنڈے |
| Manner | طریقہ | Manners | طریقے، برتاؤ |

۱۹۔ کچھ Nouns کا واحد اور جمع دونوں میں ہی مختلف معنی ہوتا ہے۔ جیسے :

| Singular | Meaning | Plural | Meaning |
|---|---|---|---|
| Advice | صلاح | Advices | اطلاع |
| Good | بھلائی | Goods | سامان |
| Iron | لوہا | Irons | بیڑیاں |
| Force | طاقت | Forces | فوج |

## Exercise 3

مندرجہ ذیل الفاظ میں جو واحد ہیں ان کے جمع اور جو جمع ہیں ان کے واحد لکھیں :

King, Rat, Sister, Cows, Chief, Bird, Children, Bell, Ladies, Cities, Tree, People, Lives, Map, Class, Table, School, Cap, Teeth, Armies

# The Noun : Gender جنس

جس لفظ کے ذریعے کسی Noun کے مذکر، مؤنث یا بے جان ہونے کا علم ہو اسے Gender کہتے ہیں۔ انگریزی زبان میں Gender کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔

۱۔ مذکر Masculine Gender
۲۔ مؤنث Feminine Gender
۳۔ مشترکہ Common Gender
۴۔ بے جان Neuter Gender

## Masculine Gender مذکر

جس Noun سے یہ بات معلوم ہو کہ Noun نر ہے تو اسے Masculine Gender کہتے ہیں جیسے : Ox, Dog, Man, Boy, King وغیرہ

## Feminine Gender مؤنث

جس Noun سے یہ بات معلوم ہو کہ Noun مادہ ہے تو اسے Feminine Gender کہتے ہیں۔ جیسے : Cow, Bitch, Woman, Girl, Queen وغیرہ

## Common Gender مشترکہ

جس Noun سے نر یا مادہ کا علم نہ ہو تو اسے Common Gender کہتے ہیں جیسے : Student, Friend, Servant, Thief, Baby, Teacher, Enemy وغیرہ

## Neuter Gender بے جان

جس Noun سے یہ بات معلوم ہو کہ Noun بے جان ہے تو اسے Neuter Gender کہتے ہیں۔ جیسے : Tree, Chair, Pen, Book, House وغیرہ

## مذکر سے مؤنث بنانے کا قاعدہ

۱۔ مندرجہ ذیل Masculine الفاظ کو پوری طرح بدل دیتے ہیں۔ جیسے :

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Bachelor | کنوارا | Maid |
| Brother | بھائی | Sister |
| Man | مرد | Woman |
| Son | بیٹا | Daughter |

۲۔ مندرجہ ذیل Masculine الفاظ کے آخر میں ss یا ess جوڑا جاتا ہے۔ جیسے :

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Author | مصنف | Authoress |
| Prince | شہزادہ | Princess |
| Heir | وارث | Heiress |
| Baron | نواب | Baroness |
| Poet | شاعر | Poetess |
| Jew | یہودی | Jewess |

نوٹ: آج کل Poetess کا استعمال کم ہوتا ہے۔ Poet کا استعمال ہی مذکر و مؤنث دونوں ہی میں ہونے لگا ہے۔

۳۔ مندرجہ ذیل Masculine الفاظ کے آخری Vowel کو چھوڑ کر ان کے ساتھ ess جوڑا جاتا ہے۔ جیسے :

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Actor | اداکار | Actress |
| Hunter | شکاری | Huntress |
| Editor | مدیر | Editress |
| Porter | قلی | Portress |
| Emperor | شہنشاہ | Empress |

۴۔ مندرجہ ذیل Masculine الفاظ کے آخری Vowel سمیت Consonant کو چھوڑ کر ان کے ساتھ ess جوڑ دیا جاتا ہے۔ جیسے :

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Governor | گورنر | Governess |
| Murderer | قاتل | Murderess |

۵۔ مندرجہ ذیل Compound Nouns کے Masculine الفاظ کے پہلے لفظ کو بدل دیا جاتا ہے۔ جیسے:

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Doctor | ڈاکٹر | Lady-doctor |
| Man-servant | نوکر | Maid-servant |

۲۔ مندرجہ ذیل Compound Nouns کے Masculine الفاظ کے دوسرے لفظ کو بدل دیا جاتا ہے۔ جیسے :

| Masculine | Meaning | Feminine |
|---|---|---|
| Grand-father | دادا | Grano-mother |
| Land-lord | زمیں دار | Land-lady |
| Milk-man | دودھ والا | Milk-maid |
| Pea-cock | مور | Pea-hen |
| Washer-man | دھوبی | Washer-woman |

نوٹ: ۱۔ Masculine Gender کا استعمال ان چیزوں کے لیے ہوتا ہے، جو طاقت کا مظاہرہ کریں۔ جیسے : Time, Death, Winter, Summer, Sun, Wind

۲۔ اکثر Feminine Gender کا استعمال ان چیزوں کے لیے ہوتا ہے، جو نازک اور خوب صورت ہوں۔ جیسے : Autumn, Spring, Earth, Moon, Peace, Mercy

۳۔ Collective, Material اور Abstract Noun ہمیشہ Neuter Gender کے مانے جاتے ہیں۔

## Exercise 4

مندرجہ ذیل الفاظ میں جو مذکر ہیں ان کے مؤنث اور جو مؤنث ہیں ان کے مذکر لکھیں :

Queen, Wife, Lady, Goddess, Woman, Aunt, Lioness, Empress, Cow, Peahen, Nephew, Author, Father, King, Ox, Cock, God, Washerman, Horse, Husband

## The Noun : Case حالت

Case کے ذریعے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کسی Noun کا استعمال کس طرح کیا گیا ہے یعنی جو شکلیں جملے میں اپنا مقام بتائیں انھیں Case کہتے ہیں۔

## Kinds of Case حالت کی قسمیں

Case کی مندرجہ ذیل تین قسمیں ہوتی ہیں۔

۱۔ حالتِ فاعلی — Nominative Case

۲۔ حالتِ مفعولی — Objective Case

۳۔ حالتِ اضافی — Possessive Case

## Nominative Case حالت فاعلی

جب کسی جملے میں کوئی اسم یا ضمیر Verb کے Subject کی شکل میں آتی ہے تب وہ اسم یا ضمیر Nominative Case میں ہوتی ہے۔ جیسے: کریم خط لکھتا ہے۔ Karim writes a letter.

اس جملے میں کریم جملے کے فعل writes کا فاعل ہے اس لیے کریم کا استعمال یہاں پر Nominative Case میں ہوا ہے۔

Subject کا پتہ لگانے کے لیے جملے کے Verb میں کون یا کس نے لگا کر سوال کیجیے۔ جیسے :

سوال:۔ خط کون لکھتا ہے؟ جواب: کریم

اس سے معلوم ہوا کہ کریم جملے کے فعل writes کا فاعل ہے اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں کہ کریم کا استعمال یہاں پر Nominative Case میں ہوا ہے۔

## Objective Case حالت مفعولی

جب کسی جملے میں کوئی اسم یا ضمیر Verb کے Object کی شکل میں آتی ہے تب وہ اسم یا ضمیر Objective Case میں ہوتی ہے۔ جیسے : Karim played cricket.

اس جملے میں cricket کا استعمال فعل کے مفعول کی طرح ہوا ہے اس لیے یہاں پر cricket کا استعمال Objective Case میں ہوا ہے۔

Object کا پتہ لگانے کے لیے فعل میں کیا یا کس کو لگا کر سوال کیجیے جواب میں آپ کو مفعول کا پتہ لگ جائے گا۔

سوال: کریم نے کیا کھیلا؟ جواب: کرکٹ

اس طرح معلوم ہوا کہ یہاں پر cricket کا استعمال Objective Case میں ہوا ہے۔

## Possessive Case حالت اضافی

جب کوئی اسم کسی دوسری اسم سے تعلق ظاہر کرے تو اسے Possessive Case کہتے ہیں۔

جیسے : Razi's book is new.

اس جملے میں Razi's کا استعمال Possessive Case میں ہوا ہے؛ کیوں کہ Razi کا حق کتاب پر ہے۔

Possessive Case میں Noun کے بعد 's لگا ہوا ہے، اردو زبان میں اس کا ترجمہ کا، کی، کے ہوتا ہے۔ جیسے :

کریم کی کتاب Karim's Book.

## Exercise 5

مندرجہ ذیل جملوں میں Case بتایئے :

1. Suhail's brother went there. 2. Kabir eats a mango. 3. Hamid saw a lion. 4. The carpenter made a chair. 5. Sajida sang a song.

## Parsing ترکیب

Noun کی Parsing کرتے وقت Noun کا Gender, Number, Kind، Case اور جملے کے دوسرے الفاظ کے ساتھ Relation بتانا ہوتا ہے۔ :

Karim bought a car.

**Karim-** Proper Noun, Masculine Gender, Singular Number, Nominative Case, Subject to the Verb 'bought'.

**Car-** Common Noun, Neuter Gender, Singular Number, Objective Case, Object of the Transitive Verb 'bought'.

نوٹ : Nominative Case ہونے پر یہ بتانا چاہیے کہ یہ کس Verb کا Subject ہے۔ Possessive Case ہونے پر یہ بتانا چاہیے کہ اس کا کس Noun سے تعلق ہے۔ اسی طرح اگر Objective Case ہو تو یہ بتانا چاہیے کہ یہ کس کا Object ہے۔ کسی Transitive Verb کا یا کسی Preposition کا۔

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
| --- | --- |
| Her hairs are curly. | Her hair is culry. |
| He gave me many advices. | He gave me much advice. |
| The cattles are grazing. | The cattle are grazing. |
| Your scissor is blunt. | Your scissors are blunt. |
| I like fruits and vegetable. | I like fruit and vegetables. |
| Politics are a dirty game. | Politics is a dirty game. |
| These news are true. | This news is true. |
| The first inning is over. | The first innings is over. |

# 4. The Pronoun ضمیر

A pronoun is a word which is used in place of a noun.

جو الفاظ Nouns کی جگہ پر استعمال کیے جاتے ہیں انہیں Pronouns کہتے ہیں۔

**Examples** : 1 Suhail will not come today because <u>he</u> is ill.

2 Sara failed because <u>she</u> did not work hard.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Pronouns ہیں۔

## Kinds of Pronoun ضمیر کی قسمیں

Pronoun مندرجہ ذیل دس قسم کے ہیں۔

| | |
|---|---|
| Personal Pronoun | ۱۔ ضمیر شخصی |
| Interrogative Pronoun | ۲۔ ضمیر استفہامی |
| Relative Pronoun | ۳۔ ضمیر موصول |
| Distributive Pronoun | ۴۔ ضمیر تقسیمی |
| Demonstrative Pronoun | ۵۔ ضمیر اشارہ |
| Indefinite Pronoun | ۶۔ ضمیر تنکیری |
| Reflexive Pronoun | ۷۔ ضمیر معکوس |
| Emphatic Pronoun | ۸۔ ضمیر تاکیدی |
| Reciprocal Pronoun | ۹۔ ضمیر مشترک |
| Exclamatory Pronoun | ۱۰۔ ضمیر استعجابی |

## Personal Pronoun ضمیر شخصی

جو Pronoun تینوں میں سے کسی شخص، جگہ یا ذات کو بتانے کے لیے استعمال ہوتا ہے

Personal Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples** : 1 <u>I</u> am a student

2 <u>You</u> are a teacher

3 <u>They</u> will go to Agra

4 <u>He</u> passed the examination

5 <u>It</u> is a comfortable chair

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Personal Pronouns ہیں۔

## Kinds of Personal Pronoun ضمیر شخصی کی قسمیں

انگریزی زبان میں Personal Pronoun کی تین طرح کے ہوتے ہیں۔

### First Person متکلم

بولنے والا اپنے لیے جو لفظ بولتا ہے اسے First Person کہتے ہیں۔ جیسے: I, We

### Second Person مخاطب

جس شخص کو مخاطب کر کے بات کی جاتی ہے اسے Second Person کہتے ہیں۔ جیسے: You

### Third Person غائب

جس شخص کے متعلق بات کی جاتی ہے اسے Third Person کہتے ہیں۔ جیسے: She, He, They, It

Personal Pronoun کے Number, Gender اور Case کے لحاظ سے جو تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں، انہیں ایک نقشے کے ذریعے دکھایا جا رہا ہے۔

| Person | Number | Gender | Case | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | Nominative | Objective | Possessive |
| First | Singular | Common | I | me | my, mine |
| | Plural | Common | We | us | our, ours |
| Second | Singular | Common | You | you | your, yours |
| | Plural | Common | You | you | your, yours |
| Third | Singular | Masculine | He | him | his |
| | Singular | Feminine | She | her | her, hers |
| | Singular | Neuter | It | it | its |
| | Plural | Common | They | them | their, theirs |

## Interrogative Pronoun ضمیر استفہامی

جن Pronouns کے ذریعے سوال کیا جاتا ہے انہیں Interrogative Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. <u>What</u> is this?

2. <u>Who</u> went there?

3. <u>Which</u> is your book?

4. <u>Whom</u> do you like?

5. <u>Whose</u> is this pen?

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Interrogative Pronouns ہیں۔

نوٹ: ۱۔ Whom, Who اور Whose کا استعمال اشخاص کے لیے ہوتا ہے۔

۲۔ What کا استعمال اشیاء کے لیے ہوتا ہے۔

۳۔ Which سے انتخاب یعنی Selection ظاہر ہوتا ہے۔

۴۔ Who کا استعمال حالت فاعلی، Whom کا حالت مفعولی اور Whose کا حالت اضافی کے لیے ہوتا ہے۔

## Relative Pronoun ضمیر موصولہ

جو Pronoun دو جملوں کے بیچ ربط اور ساتھ ہی اپنے سے پہلے Noun سے رشتہ قائم کرتا ہے۔ اسے Relative Pronoun کہتے ہیں۔

**Example:** This is the boy <u>who</u> helped my brother.

اس جملے میں خط کشیدہ لفظ Relative Pronoun ہے؛ کیوں کہ یہ boy یعنی Noun سے رشتہ قائم کرتا ہے جو کہ اس سے پہلے استعمال ہوا ہے۔

نوٹ : ۱۔ Relative Pronoun کی طرح صرف Whose, Whom, What, Who, Which, That, But اور As کا ہی استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ Relative Pronoun کو Conjunctive Pronoun بھی کہتے ہیں؛ کیوں کہ یہ دو Simple Sentences کو جوڑ کر ایک نیا جملہ بنا دیتا ہے۔ جیسے :

1. I met Zaki. Zaki had Just returned.

   I met Zaki who had just returned.

2. He has found the pen. He had lost the pen.

   He has found the pen which he had lost.

## Distributive Pronoun ضمیر تقسیمی

جو Pronoun جملے میں آئے ہوئے اشخاص یا اشیاء میں سے ہر ایک کو بیان کرے اسے Distributive Pronoun کہتے ہیں۔

Examples: 1. Each of you will get good marks.

2. None of them can do it.

3. Either of you can go.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Distributive Pronouns ہیں۔

نوٹ: Distributive Pronoun میں صرف any, neither, either, each اور none کا استعمال ہوتا ہے۔

## Demonstrative Pronoun ضمیر اشارہ

جو Prounoun کسی Noun کی طرف اشارہ کرتے ہوئے Demonstrative Pronoun کہتے ہیں۔

Examples : 1. This is a pen.

2. That is a book.

3. These are good pens.

4. Those are good books.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Demonstrative Pronouns ہیں۔

نوٹ: ۱۔ ان Pronouns کے فوراً بعد Verb آتا ہے۔

۲۔ This اور These قریب کے لیے؛ جب کہ That اور Those بعید کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

## Indefinite Pronoun ضمیر تنکیری

جو Pronoun کسی غیر متعین یا نامعلوم شخص کے لیے استعمال ہوتا ہے اسے Indefinite Pronoun کہتے ہیں۔

Examples : 1. Some have gone there.

2. Many of them were Indians.

3. All were drowned.

4. Be good to others.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Indefinite Pronouns ہیں۔

نوٹ: Indefinite Pronouns میں one, none, some, many, somebody, anybody, nobody, other, all, few وغیرہ کا استعمال ہوتا ہے۔

## Reflexive Pronoun ضمیر معکوس

جس Pronoun سے یہ بات معلوم ہو کہ کام کا اثر صرف Subject پر ہی پڑتا ہے اور کسی پر نہیں تو اسے Reflexive Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. I hurt myself.

2. Razia deceived herself.

3. We hid ourselves.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Reflexive Pronouns ہیں۔

نوٹ : my, him her, it اور one کے ساتھ self لگایا جاتا ہے۔ لیکن our اور them کے ساتھ selves لگایا جاتا ہے۔ اگر your کا استعمال واحد کے لیے کیا گیا ہے تو اس کے ساتھ self اور اگر جمع کے لیے کیا گیا ہے تو selves لگایا جائے گا۔

## Emphatic Pronoun ضمیر تاکیدی

جس Pronoun کا استعمال کسی بات پر زور ڈالنے کے لیے ہوتا ہے اسے Emphatic Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. I myself can help you.

2. You yourself will see it.

3. He himself said so.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Emphatic Pronouns ہیں۔

## Reciprocal Pronoun ضمیر مشترکہ

جو Pronoun دو Pronouns سے مل کر بنے اور وہ دونوں آپس میں تعلق ظاہر کریں تو اسے Reciprocal Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples:** 1. The two brothers loved each-other.

2. The boys helped one-another.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Reciprocal Pronouns ہیں۔

نوٹ : ۱۔ ان جملوں میں each - other اور one - another دو عناصر سے مل کر بنے ہیں۔ جیسے : each+other=each - other اور one+another=one - **another**

۲۔ each - other کا استعمال دو آدمیوں کے لیے ہوتا ہے۔

۳۔ one - another کا استعمال دو سے زائد اشخاص کے لیے ہوتا ہے۔

۳- Reciprocal Pronoun میں صرف each-other اور one-another کا ہی استعمال ہوتا ہے۔

## Exclamatory Pronoun ضمیر استعجابی

جس Pronoun سے حیرت یا تعجب ظاہر ہوتا ہے Exclamatory Pronoun کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. <u>What!</u> You don't know Karim.

2. <u>What!</u> You know nothing about Zaid!

ان جملوں خط کشیدہ الفاظ Exclamatory Pronouns ہیں۔

نوٹ : ۱- اس Pronoun میں صرف What کا ہی استعمال ہوتا ہے۔

۲- What کے بعد علامت استعجاب (!) ضرور آتا ہے۔

## Exercise 6

مندرجہ ذیل جملوں کو Pronouns کے ذریعے پر کیجیے :

1. The man _______ will not work must starve.
2. He plays the game _______ he likes best.
3. This is the man _______ purse was lost.
4. _______believed the news to be true.
5. Why are you crying? Are _______afraid of tome?
6. Father, will_______give me some rupees.

## Parsing ترکیب

Pronoun کی Parsing کرتے وقت Pronoun کا Person, Kind, Case, Gender, Number اور جملے کے دوسرے الفاظ کے ساتھ Relation بتانا ہوتا ہے۔ جیسے:

We could not meet him.

**We-** Personal Pronoun, First Person, Plural Number, Common Gender, Nominative Case, Subject to the Verb 'could not meet'.

**Him-** Personal Pronoun, Third Person, Singular Number, Masculine Gender, Objective Case, Object to the Verb 'could not meet'.

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
|---|---|
| I, he and you are friends. | You, he and I are friends. |
| You, he and I are in the wrong. | I, he and you are in the wrong. |
| I and he work together. | He and I work together. |
| Your's sincerely. | Yours sincerely. |
| This is mine bag. | This is my bag. |
| One should do his duty. | One should do one's duty. |
| Do not overeat. | Do not overeat yourself. |
| Your letter is to my hand. | Your letter is to hand. |

# 5. The Adjective صفت

An Adjective is a word which qualifies a noun or a pronoun.

جو لفظ کسی Noun یا Pronoun کی خصوصیت بتائے اسے Adjective کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The black horse ran fast.

2. A blind man is weeping.

3. Maryam is a clever girl.

4. He gave me five mangoes.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Adjectives ہیں۔

نوٹ : کسی بھی جملے میں صفت کو جاننے کے لیے مندرجہ ذیل طریقے سے سوال کیجیے آپ کو جواب میں صفت کا پتہ چل جائے گا۔

سوال: کیسا گھوڑا دوڑا؟ — جواب: کالا (black)

سوال: مریم کیسی لڑکی ہے؟ — جواب: چالاک (clever)

اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں کہ black اور clever 'Adjectives' ہیں۔

## Kinds of Adjective صفت کی قسمیں

Adjective کی آٹھ قسمیں ہوتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| Proper Adjective | ۱۔صفت معرفہ |
| Adjective of Quality | ۲۔صفت نفسی |
| Adjective of Quantity | ۳۔صفت مقداری |
| Adjective of Number | ۴۔صفت تعدادی |
| Demonstrative Adjective | ۵۔صفت اشارہ |
| Distributive Adjective | ۶۔صفت تقسیمی |
| Interrogative Adjective | ۷۔صفت استفہامی |
| Possessive Adjective | ۸۔صفت اضافی |

## Proper Adjective صفت معرفہ

Proper Noun سے بننے والے Adjective کو Proper Adjective کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Indian people are honest.

2. Russian Army won the battle.

3. American books are cheap.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Proper Adjectives ہیں۔

## Adjective of Quality صفت نفسی

جس Adjective سے کسی Noun کی اچھائی، برائی یا رنگ معلوم ہو تو اسے Adjective of Quality کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Akbar was a good king.

2. This flower is yellow.

3. The man is old.

4. The cloth is new.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Adjectives of Quality ہیں۔

نوٹ کسی بھی جملے کے Noun میں لفظ 'کیسا' لگا کر سوال کریں جواب میں Adjective of Quality آئے گا۔

## Adjective of Quantity صفت مقداری

جس Adjective سے کسی چیز کی مقدار معلوم ہو تو اسے Adjective of Quantity کہتے ہیں۔

Examples : 1. My mother gave me some milk.

2. You have much money.

3. She did not eat any rice.

4. I have few books

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Adjectives of Quantity ہیں۔

نوٹ: کسی بھی جملے کے Noun میں 'کتنا' لگا کر سوال کریں جواب میں Adjective of Quantity آئے گا۔

## Adjective of Number صفت تعدادی

جس Adjective سے کسی چیز کی تعداد معلوم ہو اسے Adjective of Number کہتے ہیں۔

Examples : 1. I have two pens.

2. He had only one book.

3. You get the second prize.

4. A few mangoes are sour.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Adjectives of Number ہیں۔

نوٹ: کسی بھی جملے کے Noun میں 'کتنا' لگا کر سوال کریں جواب میں Adjective of Number آئے گا۔

## Demonstrative Adjective صفت اشارہ

جو Adjective کسی شخص یا چیز کی طرف اشارہ کرے اسے Demonstrative Adjective کہتے ہیں۔

Examples : 1. This pen is good.

2. That boy is wise.

3. These books are costly.

4. Those mangoes are sweet.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Demonstrative Adjectives ہیں۔

نوٹ : اگر This, That, These, Those کے فوراً بعد Noun ہے تو یہ الفاظ Demonstrative Adjectives ہوں گے۔ اور اگر ان کے فوراً بعد Verb ہے تو یہ الفاظ Demonstrative Pronouns ہوں گے۔ جیسے :

| Demonstrative Adjective | Demonstrative Pronoun |
|---|---|
| This book is good. | This is a good book. |
| That pen is black. | That is a black pen. |
| These cows are white. | These are white cows. |
| Those pencils are green. | Those are green pencils. |

## Distributive Adjective صفت تقسیمی

جو Adjective کسی جماعت، اشخاص یا اشیاء کو ایک ایک یا الگ الگ کرکے بتاتے ہوئے Distributive Adjective کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. <u>Each</u> boy will play cricket.

2. <u>Every</u> girl can sing well.

3. <u>Either</u> book will be useful.

4. <u>Neither</u> party won the match

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Distributive Adjectives ہیں۔

نوٹ : ۱۔ اس Adjective کے لئے each, every, either اور neither کا ہی استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ each, every, either اور neither کے فوراً بعد کسی Noun کا استعمال ہونا بے حد ضروری ہے۔

۳۔ either کا مطلب ہے 'دونوں میں سے کوئی ایک' اور neither کا 'دونوں میں سے کوئی نہیں'۔ یعنی کہ either مثبت یعنی Positive اور neither منفی یعنی Negative ہے۔

۴۔ each, every, either, neither کے فوراً بعد اگر Noun ہے، تو یہ الفاظ Distributive Adjectives ہوں گے، اور اگر each, either, neither کے فوراً بعد کوئی دوسرا لفظ ہے تو یہ الفاظ Distributive Pronouns ہوں گے۔ جیسے :

| Distributive Adjective | Distributive Pronoun |
|---|---|
| Each boy came. | Each of the boys came. |
| Either boy will go. | Either of you can go. |
| Neither statement is true. | Neither of the two passed. |

## Interrogative Adjective صفت استفہامی

جس Adjective سے سوال کیا جائے اسے Interrogative Adjective کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Which game do you like?

2. What time is it?

3. Whose cycle is this?

4. Which way shall we go?

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Interrogative Adjectives ہیں۔

نوٹ : What, Which, Whose کے فوراً بعد اگر Noun ہے، تو یہ الفاظ Interrogative Adjectives ہوں گے؛ اور اگر ان کے فوراً بعد Verb ہے، تو یہ الفاظ Interrogative Pronouns ہوں گے۔ جیسے :

| Interrogative Adjective | Interrogative Pronoun |
|---|---|
| What time is it? | What do you want? |
| Which house is yours? | Which is your house? |
| Whose book is this? | Whose is this book? |

## Possessive Adjective صفت اضافی

جو Adjective کسی شخص یا چیز سے تعلق بتاتے ہیں اسے Possessive Adjective کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. My borther; 2. Our books; 3. Her pen;

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Possessive Adjectives ہیں۔

## Exercise 7

مندرجہ ذیل جملوں میں سے Adjective کا انتخاب کریں اور یہ بھی بتائیں کہ ان میں Adjective کی کون سی قسم کا استعمال ہوا ہے :

1. Suhail is a clever boy.
2. The boy has two books.
3. I like green vegetables.
4. Each pen costs five rupees.
5. Which fruit do you like most?

## Degree of Adjective صفت کے درجے

جب کسی Noun میں کوئی Adjective دوسرے Noun کے مقابلے میں کم یا زیادہ ہو تو ان کے درمیان مقابلہ یا موازنہ کرنے میں Adjective کی جو شکلیں بدلتی ہیں انھیں Degree of adjective یا Degrees of Comparison یعنی صفت کے درجے یا صفات میں تفاضل کہتے ہیں۔

انگریزی میں Adjective کی تین Degree ہوتی ہیں۔

Positive Degree ۱۔ تفضیل ذاتی
Comparative Degree ۲۔ تفضیل بعض
Superlative Degree ۳۔ تفضیل کل

## Positive Degree تفضیل ذاتی

اس میں کسی کے ساتھ مقابلہ نہیں ہوتا ہے یعنی صفت کی اصل صورت کو ہی Positive Degree کہتے ہیں۔ جیسے Zaki is a brave boy.

اس جملے میں صرف brave، Zaki کی ہی صفت بتا رہا ہے اور کسی کے مقابلے کو ظاہر نہیں کر رہا ہے۔

## Comparative Degree تفضیل بعض

جب دو اشخاص یا اشیاء کے درمیان مقابلہ ہو تو اس وقت صفت کی جو شکل استعمال ہوتی ہے اسے Comparative Degree کہتے ہیں۔ جیسے Zaki is braver than Razi. اس جملے میں Zaki اور Razi کے درمیان مقابلہ کیا گیا ہے اس لیے اس میں Comparative Degree استعمال ہوئی ہے۔ Comparative Degree میں 'سے' کے لیے than کا استعمال ہوتا ہے اور یہ Comparative Degree کے بعد آتا ہے، لیکن جن صفات کے آخر میں ior ہو تو ان میں than کی جگہ to کا استعمال ہوتا ہے۔

## Superlative Degree تفضیل کل

تین یا تین سے زائد اشخاص یا اشیاء کے درمیان مقابلے کے لیے صفت کی جو شکل استعمال ہوتی ہے اسے Superlative Degree کہتے ہیں۔ جیسے

Basit is the bravest boy of his town.

اس جملے میں Basit کو اپنے قصبے میں سب سے بہادر لڑکا بتایا گیا ہے اس لیے یہاں پر Superlative Degree استعمال ہوئی ہے۔ Superlative Degree سے پہلے ہمیشہ the کا استعمال ہوتا ہے اور بعد میں 'سے' کے لیے اکثر of کا استعمال ہوتا ہے۔

# ڈگری بنانے کے قاعدے

Positive Degree سے Comparative Degree اور Superlative Degree بنانے کے قاعدے مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ اکثر Adjectives کے بعد میں er بڑھانے سے Comparative اور est بڑھانے سے Superlative Degree بن جاتی ہے۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Bold | ہمتی | bolder | boldest |
| Cold | ٹھنڈا | colder | coldest |
| Clever | چالاک | cleverer | cleverest |
| High | اونچا | higher | highest |
| Poor | غریب | poorer | poorest |

۲۔ اگر Adjective کے آخر میں e ہو تو Comparative بنانے کے لیے اس میں r اور Superlative بنانے کے لیے st جوڑ دیتے ہیں۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Brave | بہادر | braver | bravest |
| Fine | اچھا | finer | finest |
| Pure | اصلی | purer | purest |
| Wise | عقل مند | wiser | wisest |
| White | سفید | whiter | whitest |

۳۔ اگر Positive Degree کے آخری Consonant سے پہلے کوئی Vowel ہو تو Comparative میں er اور Superlative میں est جوڑنے سے پہلے آخری Consonant کو Double کر دیتے ہیں۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Big | بڑا | bigger | biggest |
| Fat | موٹا | fatter | fattest |
| Hot | گرم | hotter | hottest |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Thin | پتلا | thinner | thinnest |
| Wet | گیلا | wetter | wettest |

۴۔ اگر Positive Degree کے آخر میں y ہو اور اس سے پہلے کوئی Consonant ہو تو Comparative میں y کی جگہ پر ier اور Superlative میں iest جوڑتے ہیں۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Dry | خشک | drier | driest |
| Easy | آسان | easier | easiest |
| Heavy | بھاری | heavier | heaviest |
| Lazy | کاہل | lazier | laziest |
| Pretty | خوب صورت | prettier | prettiest |

۵۔ کچھ Adjectives میں Comparative سے پہلے more اور Superlative سے پہلے most لگا دیتے ہیں۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Beautiful | خوب صورت | more beautiful | most beautiful |
| Difficult | مشکل | more difficult | most difficult |
| Honest | ایمان دار | more honest | most honest |
| Foolish | بیوقوف | more foolish | most foolish |
| Useful | فائدہ مند | more useful | most useful |

۶۔ کچھ Positive Degree کے Comparative اور Superlative بنانے میں کسی خاص ضابطے اور قاعدے کا استعمال نہیں ہوتا ہے۔ جیسے :

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Bad | خراب | worse | worst |
| Far | دور | farther, further | farthest |
| Old | بڑا، بوڑھا | older, elder | oldest, eldest |
| Little | چھوٹا | less, lesser | least |
| Well | اچھا | better | best |

## Parsing ترکیب

Adjective کی Parsing کرتے وقت Adjective کا Kind، Degree اور اسکے کے دوسرے الفاظ کے ساتھ Relation کو بتانا ہوتا ہے۔ جیسے :

1. Shahid is the wisest boy of his class.

**Wisest**- Adjective of Quality, Superlative Degree, Qualifying the Noun 'boy'.

2. Zaid is cleverer than Bakar.

**Clever**- Adjective of Quality, Comparative Degree, Qualifying the Noun 'Bakar'.

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
|---|---|
| I have no any pen. | I have no pen. |
| It is much fine today. | It is very fine today. |
| He is most biggest fool. | He is the biggest fool. |
| He is richer than wiser. | He is more rich than wise. |
| I prefer walking than riding. | I prefer walking to riding. |
| My all friends are well off. | All my friends are well off. |
| What is the fresh news? | What is the latest news? |
| These all mangoes are ripe. | All these mangoes are ripe. |

○ ○ ○

# 6. The Verb فعل

A verb is a word which says some thing about a person, place or thing.

جس لفظ کے ذریعے کسی آدمی، جگہ یا چیز کے بارے میں جو کچھ کہا جائے اسے Verb کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Rahim writes a letter.

2. I go to school.

3. You fly a kite.

4. They run fast.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Verbs ہیں۔

# Kinds of Verb فعل کی قسمیں

Verb کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ فعل متعدی | Transitive Verb |
| ۲۔ فعل لازم | Intransitive Verb |
| ۳۔ فعل ناقص | Linking Verb |
| ۴۔ فعل معاون | Auxiliary or Helping Verb |

## Transitive Verb فعل متعدی

جس Verb کے ساتھ اس کا Object بھی ہوتا ہے اسے Transitive Verb کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Boys fly kites.

2. I write a letter.

3. Fatima opened the door.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Verbs ہیں؛ کیوں کہ ان کے ساتھ ان کے Objects (kites, letter اور door) کا بھی استعمال ہوا ہے۔

نوٹ: Verb میں 'کیا' یا 'کس کو' لگا کر سوال کرنے پر اگر جواب میں کچھ حاصل ہو تو وہ Verb ہمیشہ Transitive ہوگی۔

## Intransitive Verb فعل لازم

جس Verb کے ساتھ کسی مفعول کی ضرورت نہیں ہوتی ہے اسے Intransitive Verb کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The boy slipped.

2. Rizwan sleeps.

3. Birds fly.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Intrasitive Verbs ہیں؛ کیوں کہ ان کے ساتھ ان کے Objects کا استعمال نہیں کیا گیا ہے اور جملوں کا مفہوم بھی پوری طرح سمجھ میں آ گیا ہے۔

نوٹ : Verb میں 'کیا' یا 'کس کو' لگا کر سوال کرنے پر اگر جواب میں کچھ بھی حاصل نہ ہو تو وہ Verb ہمیشہ Intransitive ہوگی۔

## Linking Verb فعل ناقص

جس Verb کے مفہوم کو پورا کرنے کے لیے کسی دوسرے لفظ (Complement) کا استعمال کرنا پڑے تو اسے Linking Verb کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The earth is round.

2. The boy was sad.

3. I am happy.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Linking Verbs ہیں؛ کیوں کہ ان کے مفہوم کو پورا کرنے کے لیے round, sad, happy وغیرہ الفاظ کا استعمال ہوا ہے، اس لیے ان جملوں میں ان الفاظ کو Complements کہتے ہیں۔ was, am, is جب جملے میں تنہا استعمال ہوں تو ان کو Linking Verb کہا جاتا ہے؛ کیوں کہ یہ Subject اور Complement کے درمیان آ کر کڑی (Likn) یعنی جوڑنے کا کام کرتے ہیں۔

## Auxiliary or Helping Verb فعل معاون

وہ Verb جو اصل فعل کے ساتھ مل کر اس کی شکل بدل دے اسے Auxiliary یا Helping verb کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. He is buying a book.

2. I am doing my work.

3. They are playing a match.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Helping Verbs ہیں۔

نوٹ : جب is, am, are کا استعمال تنہا یعنی اصل فعل کی شکل میں ہو تو اسے Linking Verb کہتے ہیں اور جب یہ فعل معاون کی شکل میں استعمال ہوں تو اسے Helping Verb کہتے ہیں۔

## Kinds of Auxiliary Verb فعل معاون کی قسمیں

فعل معاون دو قسم کے ہوتے ہیں ان کو سمجھنے کے لیے مندرجہ ذیل جملوں کے دونوں Groups کو غور سے پڑھیں :

| Group A | Group B |
|---|---|
| Razi is writing an essay. | I shall help you. |
| He was taking tea. | She will obey you. |
| You have told a lia. | He can help me. |
| I had opened tho door. | You need not go there. |
| We do not read. | You should obey your elders. |
| Did you see the zoo? | May I come in? |

Group A کے جملوں میں is اور was کا استعمال Verb کی ing- form کے ساتھ، have اور had کا IIIrd form کے ساتھ، do کا Ist form کے ساتھ منفی جملہ بنانے کے لیے اور did کا IInd form کے ساتھ سوالیہ جملہ بنانے کے لیے ہوا ہے، کیوں کہ ان سے مختلف Tenses بنتے ہیں اس لیے انھیں Primary Auxiliaries کہتے ہیں۔ اس کے اندر Verbs کی مختلف شکلیں be, have, do کا استعمال ہوتا ہے یعنی is, am, are, was, were, do, had, does, has, have, did.

Group B کے جملوں میں shall, will, can, need, should اور may کا استعمال Main Verbs کے ساتھ ان کا Mode (کام کرنے کا طریقہ) ظاہر کرنے کے لیے ہوا ہے اس لیے انھیں Modal Auxiliaries کہتے ہیں۔ اس کے اندر shall, should, will, would, can, could, may, might, must, ought to, used to, need اور dare کا استعمال ہوتا ہے۔

## Modals کی خصوصیات

Modals کی مندرجہ ذیل خصوصیات ہوتی ہیں۔

۱۔ یہ خیالی Action ہے : Ability, Power, Permission, Request, Possibility اور Willingness وغیرہ کا اظہار کرتے ہیں۔

۲۔ یہ کبھی تنہا استعمال نہیں ہوتے ہیں بلکہ ہمیشہ Main Verb کے ساتھ استعمال ہوتے ہیں۔

۳۔ یہ Subject کے Number, Gender یا Person کے مطابق نہیں بدلتے ہیں۔

۴۔ ان کے ساتھ Verb کی Ist form کا ہی استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 8

مندرجہ ذیل جملوں میں سے مناسب Verbs کا انتخاب کیجیے :

1. The birds fly in the sky.
2. Maliha plays hockey.
3. The dog is a useful animal.
4. Boys are playing.
5. We are going to Hapur.
6. The earth is round.
7. My brother was ill.

# The Verb : Forms فعل کی شکلیں

مختلف زمانوں کو ظاہر کرنے کے لیے Verb کی جو شکلیں استعمال میں لائی جاتی ہیں انہیں Forms کہتے ہیں۔ انگریزی میں Verb کی مندرجہ ذیل چار Forms ہوتی ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| Present | (First Form) | پہلی شکل |
| Past | (Second Form) | دوسری شکل |
| Past Participle | (Third Form) | تیسری شکل |
| Present Participle | (-ing Form) | استمراری شکل |

## -ing جوڑنے کا قاعدہ

۱۔ اگر کسی Verb کے آخر میں e ہو تو اس میں -ing جوڑتے وقت e ہٹا دیا جاتا ہے۔ جیسے:

Come+ing=coming      Take+ing=Taking

Write+ing=Writing      Abuse+ing=Abusing

Be+ing=Being      Exception : خلاف قیاس

۲۔ جن Verbs کے آخر میں Consonants (y, r, w کو چھوڑ کر) ہوں اور ان سے پہلے ایک Vowel ہو تو -ing جوڑتے وقت آخری حرف دوبارہ لکھا جاتا ہے۔ جیسے:

Cut+ing=Cutting      Run+ing=Running

Swim+ing=swimming      Stop+ing=Stopping

Exceptions : خلاف قیاس

Open+ing=Opening      Burn+ing=Burning

۳۔ جن Verbs کے آخر میں y, r, w ہو اور ان سے پہلے Vowel ہو تو -ing جوڑتے وقت آخری حرف دوبارہ نہیں لکھا جاتا ہے۔ جیسے

Blow+ing=Blowing      Answer+ing=Answering

Water+ing=Watering      Play+ing=Playing

۴۔ اگر کسی Verb کے آخر میں ee, oe, ye ہوں تو اس میں -ing جوڑتے وقت کوئی تبدیلی نہیں ہوتی ہے۔ جیسے

Agree+ing=Agreeing      See+ing=Seeing

Shoe+ing=Shoeing      Eye+ing=Eyeing

۵۔ اگر Verb کے آخر میں ie ہے تو -ing جوڑتے وقت ie کو y میں تبدیل کر دیتے ہیں۔ جیسے:

Die+ing=Dying      Lie+ing=Lying

۶۔ جس Verb کے آخر میں y یا ll ہوں تو اس میں ing- جوڑتے وقت y یا ll آخر میں رہ جاتے ہیں:

Cry+ing=Crying Fly+ing=Flying

Tell+ing=Telling Pull+ing=Pulling

۷۔ جس Verb کے آخر میں کوئی ایک Consonant ہو اور اس سے پہلے دو Vowels ہوں تو ing- جوڑتے وقت آخری حرف دوبارہ نہیں لکھا جاتا ہے۔ جیسے

Read+ing=Reading Weep+ing=Weeping

Sleep+ing=Sleeping Beat+ing=Beating

۸۔ جن Verbs کے آخر میں c ہو تو اس کے ساتھ ing- جوڑتے وقت k کا اضافہ ہو جاتا ہے جیسے:

Frolic+ing=Frolicking Mimic+ing=Mimicking

## Contracted Forms مختصر شکلیں

Modern English میں Verb کی Contracted Form یعنی Short Form کا استعمال زیادہ ہونے لگا ہے جو مندرجہ ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| is not=isn't | are not=aren't | was not=wasn't |
| were not=weren't | has not=hasn't | have not=haven't |
| had not=hadn't | do not=don't | does not=doesn't |
| did not=didn't | can not=can't | could not=couldn't |
| may not=mayn't | might not=mightn't | shall not=shalln't |
| should not=shouldn't | will not=won't | would not=wouldn't |
| must not=mustn't | need not=needn't | dare not=daren't |

نوٹ Am not کو مختصر شکل میں نہیں لکھا جاتا ہے۔ جیسے

I am not going کو I amn't going لکھنا غلط ہوگا جب کہ England میں am not کو aren't لکھتے ہیں لیکن ہندوستان میں ابھی اس کا چلن نہیں ہے۔

## List A

Verbs کی ایسی قسم جس میں پہلی شکل کو بدل کر Second یا Third Form بنائے جاتے ہیں
ان کو یاد کرنے کا کوئی قاعدہ نہیں ہے۔

| Words | Ist Form | IInd Form | IIIrd Form | -ing Form |
|---|---|---|---|---|
| الفاظ | پہلی شکل | دوسری شکل | تیسری شکل | استمراری شکل |
| اٹھنا | Arise | arose | arisen | arising |
| جاگنا | Awake | awoke | awaken | awaking |
| پیٹنا | Beat | beat | beaten | beating |
| بننا | Become | became | become | becoming |
| شروع کرنا | Begin | began | begun | beginning |
| کاٹنا | Bite | bit | bitten | biting |
| باندھنا | Bind | bound | bound | binding |
| توڑنا | Break | borke | broken | breaking |
| چننا | Choose | chose | chosen | choosing |
| آنا | Come | came | come | coming |
| کرنا | Do | did | done | doing |
| کھودنا | Dig | dug | dug | digging |
| کھینچنا | Draw | drew | drawn | drawing |
| پینا | Drink | drank | drunk | drinking |
| ہانکنا | Drive | drove | driven | driving |
| کھانا | Eat | ate | eaten | eating |
| گرنا | Fall | fell | fallen | falling |
| کاٹ کر گرانا | Fell | felled | felled | felling |
| لڑنا | Fight | fought | fought | fighting |
| پانا | Find | found | found | finding |
| اڑنا | Fly | flew | flown | flying |
| بھولنا | Forget | forgot | forgotten | forgetting |
| جمانا | Freeze | froze | frozen | freezing |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حاصل کرنا | Get | got | got | getting |
| جانا | Go | went | gone | going |
| پیسنا | Grind | ground | ground | grinding |
| اگنا | Grow | grew | grown | growing |
| لٹکانا | Hang | hung | hung | hanging |
| چھپنا | Hide | hid | hidden | hiding |
| پکڑنا | Hold | held | held | holding |
| جاننا | Know | knew | known | knowing |
| پڑے رہنا | Lie | lay | lain | lying |
| سوار ہونا | Ride | rode | ridden | riding |
| بجانا | Ring | rang | rung | ringing |
| اٹھنا | Rise | rose | risen | rising |
| دوڑنا | Run | ran | run | running |
| دیکھنا | See | saw | seen | seeing |
| چمکنا | Shine | shone | shone | shining |
| گولی مارنا | Shoot | shot | shot | shooting |
| گانا | Sing | sang | sung | singing |
| بیٹھنا | Sit | sat | sat | sitting |
| بولنا | Speak | spoke | spoken | speaking |
| کاتنا | Spin | span | spun | spinning |
| کھڑا ہونا | Stand | stood | stood | standing |
| چرانا | Steal | stole | stolen | stealing |
| حلف لینا | Swear | swore | sworn | swearing |
| تیرنا | Swim | swam | swum | swimming |
| لینا | Take | took | taken | taking |
| پھینکنا | Throw | threw | thrown | throwing |
| کچلنا | Tread | trode | trodden | treading |
| پہننا | Wear | wore | worn | wearing |
| جیتنا | Win | won | won | winning |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لکھنا | Write | wrote | written | writing |
| نچوڑنا | Wring | wrung | wrung | wringing |

## List B

Verbs کی وہ فہرست جن کے آخر میں d یا ed لگانے سے Second اور Third Form بنتے ہیں :

| Words | Ist Form | IInd Form | IIIrd Form | -ing Form |
|---|---|---|---|---|
| الفاظ | پہلی فعل | دوسری فعل | تیسری فعل | استمراری فعل |
| گالی دینا | Abuse | abused | abused | abusing |
| مشورہ دینا | Advise | advised | advised | advising |
| اجازت دینا | Allow | allowed | allowed | allowing |
| جواب دینا | Answer | answered | answered | answering |
| نظر آنا | Appear | appeared | appeared | appearing |
| تقرر کرنا | Appoint | appointed | appointed | appointing |
| گرفتار کرنا | Arrest | arrested | arrested | arresting |
| پوچھنا | Ask | asked | asked | asking |
| غسل کرنا | Bathe | bathed | bathed | bathing |
| یقین کرنا | Believe | believed | believed | believing |
| فائدہ پہنچانا | Benefit | benefited | benefited | benefiting |
| شیخی مارنا | Boast | boasted | boasted | boasting |
| ادھار لینا | Borrow | borrowed | borrowed | borrowing |
| ابالنا | Boil | boiled | boiled | boiling |
| پکارنا | Call | called | called | calling |
| دیکھ بھال کرنا | Care | cared | cared | caring |
| بدلنا | Change | changed | changed | changing |
| صاف کرنا | Clean | cleaned | cleaned | cleaning |
| چڑھنا | Climb | climbed | climbed | climbing |
| بند کرنا | Close | closed | closed | closing |
| کپڑے پہنانا | Clothe | clothed | clothed | clothing |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جمع کرنا | Collect | collected | collected | collecting |
| پورا کرنا | Complete | completed | completed | completing |
| تقابل کرنا | Compare | compared | compared | comparing |
| پکانا | Cook | cooked | cooked | cooking |
| گننا | Count | counted | counted | counting |
| پار کرنا | Cross | crossed | crossed | crossing |
| ہمت کرنا | Dare | dared | dared | daring |
| ہرانا | Defeat | defeated | defeated | defeating |
| بانٹنا | Divide | divided | divided | dividing |
| سجانا | Decorate | decorated | decorated | decorating |
| خواب دیکھنا | Dream | dreamed | dreamed | dreaming |
| ڈوبنا | Drown | drowned | drowned | drowning |
| رنگنا | Dye | dyed | dyed | dyeing |
| کمانا | Earn | earned | earned | earning |
| داخل ہونا | Enter | entered | entered | entering |
| سامنا کرنا | Face | faced | faced | facing |
| ناکام ہونا | Fail | failed | failed | failing |
| ڈرنا | Fear | feared | feared | fearing |
| گرانا | Fell | felled | felled | felling |
| جرمانہ کرنا | Fine | fined | fined | fining |
| ختم کرنا | Finish | finished | finished | finishing |
| قبول کرنا | Grant | granted | granted | granting |
| پھانسی دینا | Hang | hanged | hanged | hanging |
| نفرت کرنا | Hate | hated | hated | hating |
| سننا | Hear | heard | heard | hearing |
| مدد کرنا | Help | helped | helped | helping |
| شکار کرنا | Hunt | hunted | hunted | hunting |
| دعوت کرنا | Invite | invited | invited | inviting |
| کودنا | Jump | jumped | jumped | jumping |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ملانا | Join | joined | joined | joining |
| ٹھوکر مارنا | Kick | kicked | kicked | kicking |
| مارنا | Kill | killed | killed | killing |
| پسند کرنا | Like | liked | liked | liking |
| رہنا | Live | lived | lived | living |
| دیکھنا | Look | looked | looked | looking |
| محبت کرنا | Love | loved | loved | loving |
| چوکنا | Miss | missed | missed | missing |
| ہلانا | Move | moved | moved | moving |
| نام رکھنا | Name | named | named | naming |
| ضرورت ہونا | Need | needed | needed | needing |
| کہنا ماننا | Obey | obeyed | obeyed | obeying |
| کھولنا | Open | opened | opened | opening |
| حکم دینا | Order | ordered | ordered | ordering |
| معاف کرنا | Pardon | pardoned | pardoned | pardoning |
| حکم پانا | Permit | permitted | permitted | permitting |
| پودا لگانا | Plant | planted | planted | planting |
| کھیلنا | Play | played | played | playing |
| ہل چلانا | Plough | ploughed | ploughed | ploughing |
| توڑنا | Pluck | plucked | plucked | plucking |
| تعریف کرنا | Praise | praised | praised | praising |
| عبادت کرنا | Pray | prayed | prayed | praying |
| تیار کرنا | Prepare | prepared | prepared | preparing |
| وعدہ کرنا | Promise | promised | promised | promising |
| ثابت کرنا | Prove | proved | proved | proving |
| شائع کرنا | Publish | published | published | publishing |
| کھینچنا | Pull | pulled | pulled | pulling |
| سزا دینا | Punish | punished | punished | punishing |
| دھکا دینا | Push | pushed | pushed | pushing |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بارش ہونا | Rain | rained | rained | raining |
| پہنچنا | Reach | reached | reached | reaching |
| حاصل کرنا | Receive | received | received | receiving |
| مرمت کرنا | Repair | repaired | repaired | repairing |
| استعفیٰ دینا | Resign | resigned | resigned | resigning |
| آرام کرنا | Rest | rested | rested | resting |
| واپس کرنا | Return | returned | returned | returning |
| لوٹنا | Rob | robbed | robbed | robbing |
| رگڑنا | Rub | rubbed | rubbed | rubbing |
| بچانا | Save | saved | saved | saving |
| تلاش کرنا | Search | searched | searched | searching |
| چننا | Select | selected | selected | selecting |
| سینا | Sew | sewed | sewed | sewing |
| پھسلنا | Slip | slipped | slipped | slipping |
| مسکرانا | Smile | smiled | smiled | smiling |
| بونا | Sow | sowed | sowed | sowing |
| حل کرنا | Solve | solved | solved | solving |
| بھوکا مرنا | Starve | starved | starved | starving |
| قیام کرنا | Stay | stayed | stayed | staying |
| روکنا | Stop | stopped | stopped | stopping |
| کامیاب ہونا | Succeed | succeeded | succeeded | succeeding |
| سلامی دینا | Salute | saluted | saluted | saluting |
| بات کرنا | Talk | talked | talked | talking |
| ستانا | Tease | teased | teased | teasing |
| شکریہ ادا کرنا | Thank | thanked | thanked | thanking |
| باندھنا | Tie | tied | tied | tying |
| تھکنا | Tire | tired | tired | tiring |
| چھونا | Touch | touched | touched | touching |
| سفر کرنا | Travel | travelled | travelled | travelling |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| انتظار کرنا | Wait | waited | waited | waiting |
| چاہنا | Want | wanted | wanted | wanting |
| دھونا | Wash | washed | washed | washing |
| نگرانی کرنا | Watch | watched | watched | watching |
| ہلانا | Wave | waved | waved | waving |
| جگانا | Wake | waked | waked | waking |
| ٹہلنا | Walk | walked | walked | walking |
| چاہنا | Wish | wished | wished | wishing |
| کام کرنا | Work | worked | worked | working |
| زخمی کرنا | Wound | wounded | wounded | wounding |
| جھکنا | Yield | yielded | yielded | yielding |

## List C

Verbs کی وہ فہرست جن کے آخر میں y کی جگہ پر id یا ied لگانے سے Second یا Third Form بنتے ہیں۔ جیسے :

| Words الفاظ | Ist Form پہلی شکل | IInd Form دوسری شکل | IIIrd From تیسری شکل | -ing Form استمراری شکل |
|---|---|---|---|---|
| نقل کرنا | Copy | copied | copied | copying |
| لے جانا | Carry | carried | carried | carrying |
| چلانا | Cry | cried | cried | crying |
| سوکھنا | Dry | dried | dried | drying |
| قبول نہ کرنا | Deny | denied | denied | denying |
| رکھنا یا پھیلانا | Lay | laid | laid | laying |
| ادا کرنا | Pay | paid | paid | paying |
| جواب دینا | Reply | replied | replied | replying |
| کہنا | Say | said | said | saying |
| مطالعہ کرنا | Study | studied | studied | studying |
| کوشش کرنا | Try | tried | tried | trying |

# List D

Verbs کی وہ فہرست جن کے آخر میں t لگا کر یا کسی دوسرے طریقے سے Second یا Third Form بناتے ہیں۔ جیسے :

| Words | Ist Form | IInd Form | IIIrd Form | -ing Form |
|---|---|---|---|---|
| الفاظ | پہلی شکل | دوسری شکل | تیسری شکل | استمراری شکل |
| جھکنا | Bend | bent | bent | bending |
| لانا | Bring | brought | brought | bringing |
| بنانا | Build | built | built | building |
| جلانا | Burn | burnt | burnt | burning |
| خریدنا | Buy | bought | bought | buying |
| پکڑنا | Catch | caught | caught | catching |
| برتاؤ کرنا | Deal | dealt | dealt | dealing |
| خواب دیکھنا | Dream | dreamt | dreamt | dreaming |
| محسوس کرنا | Feel | felt | felt | feeling |
| رکھنا | Keep | kept | kept | keeping |
| ادھار دینا | Lend | lent | lent | lending |
| یاد کرنا | Learn | learnt | learnt | learning |
| کھونا | Lose | lost | lost | losing |
| ملنا | Meet | met | met | meeting |
| معنی بتانا | Mean | meant | meant | meaning |
| سونا | Sleep | slept | slept | sleeping |
| سونگھنا | Smell | smelt | smelt | smelling |
| خرچ کرنا | Spend | spent | spent | spending |
| پڑھانا | Teach | taught | taught | teaching |
| سوچنا | Think | thought | thought | thinking |
| رونا | Weep | wept | wept | weeping |
| بنانا | Make | made | made | making |

## List E

Verbs کی وہ فہرست جس میں تینوں شکلیں ایک جیسی ہوتی ہیں۔ جیسے :

| Words الفاظ | Ist Form پہلی شکل | IInd Form دوسری شکل | IIIrd Form تیسری شکل | -ing Form استمراری شکل |
|---|---|---|---|---|
| شرط لگانا | Bet | bet | bet | betting |
| پھٹنا | Burst | burst | burst | bursting |
| پھینکنا | Cast | cast | cast | casting |
| قیمت | Cost | cost | cost | costing |
| کاٹنا | Cut | cut | cut | cutting |
| مارنا | Hit | hit | hit | hitting |
| چوٹ پہنچانا | Hurt | hurt | hurt | hurting |
| بننا | Knit | knit | knit | knitting |
| چھوڑنا | Let | let | let | letting |
| رکھنا | Put | put | put | putting |
| پڑھنا | Read | read | read | reading |
| پیچھا چھڑانا | Rid | rid | rid | ridding |
| غروب ہونا | Set | set | set | setting |
| بند کرنا | Shut | shut | shut | shutting |
| ٹھونسنا | Thrust | thrust | thrust | thrusting |
| شادی کرنا | Wed | wed | wed | wedding |

## List F

مندرجہ ذیل Verbs کا استعمال صرف دو ہی شکلوں میں ہوتا ہے۔ جیسے :

| Words الفاظ | Ist Form پہلی شکل | IInd Form دوسری شکل | IIIrd Form تیسری شکل | -ing Form استمراری شکل |
|---|---|---|---|---|
| سکنا | Can | could | - | - |
| سکنا | May | might | - | - |
| گا، گی، گے | Shall | should | - | - |
| گا، گی، گے | Will | would | - | - |

## Parsing ترکیب

Verb کی Parsing کرتے وقت Verb کا Kind، Tense، Voice، Mood اور Subject (with which it agrees) بتاتے ہیں۔ جیسے :

Saad wrote a letter.

**Wrote-** Transitive verb, Past Indefinite Tense, Active Voice, Indicative Mood, Agreeing in Number and Person with its Subject 'Saad'.

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
|---|---|
| He is pass in English. | He passed in English. |
| Two and two makes four. | Two and two make four. |
| Our hen has given two eggs. | Our hen has laid two eggs. |
| He walks as if he is lame. | He walks as if he were lame. |
| Stop to write. | Stop writing. |
| He had come here yesterday. | He came here yesterday. |
| I do not know cycling. | I do not know how to cycle. |
| What make you laugh? | What makes you laugh? |

☼ ☼ ☼

# 7. The Adverb فعل متعلق

An Adverb is a word that modifies every part of speech except a noun, pronoun and interjection.

وہ لفظ جو Noun، Pronoun اور Interjection کو چھوڑ کر بقیہ سبھی Parts of speech کی خصوصیت ظاہر کرے Adverb کہلاتا ہے۔

Examples : 1 The flower is <u>very</u> beautiful.

2. He solved the question <u>easily</u>.

3. She spoke <u>quite</u> correctly.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Adverbs ہیں : کیوں کہ very سے Adjective یعنی

beautiful کی، easily سے Verb یعنی solved کی اور quite سے دوسرے Adverb یعنی correctly کی خصوصیت ظاہر ہورہی ہے۔

## Kinds of Adverb فعل متعلق کی قسمیں

Adverb تین طرح کے ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ فعل متعلق سادہ | Simple Adverb |
| ۲۔ فعل متعلق موصولہ | Relative Adverb |
| ۳۔ فعل متعلق استفہامی | Interrogative Adverb |

## Simple Adverb فعل متعلق سادہ

Simple Adverb کی کوئی ایک متعین تعریف تو نہیں ہے، بل کہ اس کی تعریف آٹھ طرزوں پر کی جاتی ہے، انہی آٹھ طرزوں کو Simple Adverb کی آٹھ قسمیں بھی کہتے ہیں، جو مندرجہ ذیل ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱۔ فعل متعلق زمانی | Adverb of Time |
| ۲۔ فعل متعلق مکانی | Adverb of Place |
| ۳۔ فعل متعلق تعدادی | Adverb of Number |
| ۴۔ فعل متعلق طریقی | Adverb of Manner |
| ۵۔ فعل متعلق اسبابی | Adverb of Reason |
| ۶۔ فعل متعلق مقداری | Adverb of Quantity or Degree |
| ۷۔ فعل متعلق اثباتی | Adverb of Affirmation |
| ۸۔ فعل متعلق انکاری | Adverb of Negation |

## Simple Adverb of Time فعل متعلق زمانی

اس سے کسی کام کے کرنے کا وقت ظاہر ہوتا ہے۔

**Examples :** 1. He will come today.

2. Soon after you left he arrived.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Time ہیں۔

نوٹ : ۱۔ Simple Adverb of Time معلوم کرنے کے لیے Verb میں کب لگا کر سوال کرنے سے جواب میں Simple Adverb of Time آئے گا۔

۲۔ اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

After, ago, early, late, now, then, soon, today, tomorrow, recently, shortly, immediately, afterwards etc.

## Simple Adverb of Place فعل متعلق مکانی

اس سے کسی کام کے کرنے کی جگہ معلوم ہوتی ہے۔

**Examples :** 1. Zaki will come here.

2. Razi will go there.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Place ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Here, there, in, out, up, down, within, without, above, below, inside, outside, far, near, away, anywhere, everywhere, backward etc.

## Simple Adverb of Number فعل متعلق تعدادی

اس سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام کتنی بار ہوا ہے۔

**Examples :** 1. I have met him twice.

2. She seldom goes out at night.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Number ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Once, twice, thrice, always, never, seldom, often, frequently, secondly, thirdly, again etc.

## Simple Adverb of Manner فعل متعلق طریقی

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کا طریقہ یا انداز معلوم ہوتا ہے۔

**Examples :** 1. The soldiers fought bravely.

2. Sara reads clearly.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Manner ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Thus, so, well, badly, gladly, quickly, certainly etc.

## Simple Adverb of Reason فعل متعلق اسبابی

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کے اسباب اور نتائج ظاہر ہوتے ہیں۔

**Examples :** 1. He was, therefore, unable to come.

2. The school was closed on account of Sunday.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Reason ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

So, hence, therefore, on account of, consequently etc.

## Simple Adverb of Degree فعل متعلق مقداری

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کی مقدار معلوم ہوتی ہے۔

**Examples :** 1. He played very well.

2. The game was rather dull.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Degree ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Very, much, more, too, quite, little, rather, partly, fully, wholly, so, any, enough, pretty, as, almost etc.

## Simple Adverb of Affirmation فعل متعلق اثباتی

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کا اثبات ظاہر ہوتا ہے۔

**Examples :** 1. I shall certainly go.

2. You will definitely help me.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Affirmation ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Yes, surely, certainly, truly etc.

## Simple Adverb of Negation فعل متعلق انکاری

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کا انکار ظاہر ہوتا ہے۔

**Examples :** 1. I do not know her.

2. I have never seen you.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Adverbs of Negation ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

**No, not, nay, never etc.**

## Relative Adverb فعل متعلق موصولہ

یہ دو جملوں کو جوڑتا ہے اور اپنے Antecedent یعنی مرجع (Noun یا Pronoun) کی طرف اشارہ کرتے ہوئے Time, Place, Reason اور Manner کا اظہار کرتا ہے۔

Examples :
1. This is the place where we met yesterday.
2. This is the reason why she did not come.
3. He knows the way how a car is driven.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Relative Adverbs ہیں۔

نوٹ : ۱۔ اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

When, where, why, how etc.

۲۔ Relative Adverb دو جملوں کے درمیان میں آتا ہے اور اس سے پہلے جو Noun آتا ہے وہ اس کا Antecedent یعنی مرجع ہوتا ہے۔

## Interrogative Adverb فعل متعلق استفہامی

اس سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کے بارے میں سوال کیا جاتا ہے اور جملے میں سب سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔

Examples :
1. Where are you going?
2. Why are you late?
3. How are you now?

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Interrogative Adverbs ہیں۔

نوٹ : اس طرح کے خاص Adverbs مندرجہ ذیل ہیں :

Where, why, when, how, far, how many, how much, how long, how often etc.

## Adverb Formation فعل متعلق بنانا

Adjective کے آخر میں ly جوڑ کر Adverb بناتے ہیں اور جب کسی Adjective کے آخر میں y ہو اور اس سے پہلے Consonant ہو تو ly جوڑتے وقت y کو i میں بدل دیتے ہیں۔ جیسے :

| Adjective | Adverb | Adjective | Adverb |
|---|---|---|---|
| Bad | badly | Clear | clearly |
| Cheerful | cheerfully | Convenient | conveniently |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Clever | cleverly | Enger | engerly |
| Full | fully | Heavy | heavily |
| High | highly | Happy | happily |
| Hard | hardly | Immediate | immediately |
| Late | lately | Last | lastly |
| Loud | loudly | Near | nearly |
| Poor | poorly | Present | presently |
| Ready | readily | Short | shortly |
| Sure | surely | Second | secondly |
| Third | thirdly | Wise | wisely |

## Adverb Comparison فعل متعلق میں تقابل

Adjective کی طرح Adverb میں بھی تین درجے ہوتے ہیں۔

۱۔ تفضیل ذاتی — Positive Degree

۲۔ تفضیل بعض — Comparative Degree

۳۔ تفضیل کل — Superlative Degree

Positive سے Comparative اور Superlative Degree بنانے کے قاعدے درج ذیل ہیں:

۱۔ کچھ Adverbs کے آخر میں er جوڑنے پر Comparative اور est جوڑنے پر Superlative Degree کے Adverbs بن جاتے ہیں۔ جیسے

| Positive | Comparative | Superlative |
|---|---|---|
| Fast | faster | fastest |
| Hard | harder | hardest |
| Long | longer | longest |
| Near | nearer | nearest |
| Soon | sooner | soonest |
| Slow | slower | slowest |

۲۔ وہ Adverbs جن کے آخر میں ly آتا ہے ایسے Adverbs کے شروع میں بالترتیب more اور most لگا کر Comparative اور Superlative Degree کے Adverbs بنائے جاتے ہیں۔

| Positive | Comparative | Superlative |
|---|---|---|
| Clearly | more clearly | most clearly |
| Slowly | more slowly | most slowly |
| Swiftly | more swiftly | most swiftly |

خلافِ قیاس Exceptions

| | | |
|---|---|---|
| Early | earlies | earliest |
| Easly | easiler | easiest |

۳۔ مندرجہ ذیل Adverbs کی تقابلی شکلیں بنانے کے لیے کوئی متعین قاعدہ نہیں ہے
ان Adverbs کی تقابلی شکلوں کو یاد رکھا جاتا ہے۔

| Positive | Comparative | Superlative |
|---|---|---|
| Badly | worse | worst |
| Far | farther | farthest |
| Ill | worse | worst |
| Little | less | least |
| Late | later | latest, last |
| Much | more | most |
| Old | older | oldest |
| Well | better | best |

نوٹ: Now، Then، Where، There، Once وغیرہ Adverbs میں کوئی تقابلی شکل نہیں پائی جاتی ہے۔

۵۔ صرف Adverb of Time, Adverb of Degree اور Adverb of Manner کی ہی تقابلی شکلیں ممکن ہیں۔

۶۔ کچھ الفاظ ایک ہی Form میں Adverb اور Adjective کی طرح استعمال ہوتے ہیں:

| Adverb | Adjective |
|---|---|
| He is working hard. | It is a hard decision. |
| She rises early. | Come by an early bus. |
| Do not talk loud. | Do not speak in a loud voice. |
| A rabbit runs fast. | He is a fast urnner. |
| He stayed long there. | She went on a long journey. |
| Stand near. | He is my near relation. |

۳۔ کچھ Adverbs کی دو Forms ہوتی ہیں۔ ایک کے آخر میں ly ہوتا ہے اور دوسری Adjective کی طرح ہوتی ہے۔ جیسے :

She sings very loudly. (Adverb)

She sings very loud. (Adverb)

لیکن کبھی کبھی Adverb کی دونوں Forms کا معنی مختلف بھی ہوتا ہے۔ جیسے :

1. Zaid works hard. Zaid will hardly pass.

2. Stand near. She is nearly related to me.

## Exercise 9

مندرجہ ذیل جملوں کو مناسب Adverbs سے پورا کیجیے :

1. I like the story ................ much.
2. The train has ............. arrived.
3. He looks .................... today.
4. That bird is ............... pretty.
5. He should be here .................. soon.

## Parsing ترکیب

Adverb کی Parsing کرتے وقت Adverb کا kind, Degree of Comparison اور جملے کے دوسرے الفاظ کے ساتھ Relation بتانا ہوتا ہے۔ جیسے :

He works very carelessly.

**Very-** Adverb of Degree. Qualifies the Adverb 'carelessly'.

**Carelessly-** Adverb of Manner, Positive Degree, Modifying the Verb 'works'.

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
|---|---|
| Fatima works hardly. | Fatima works hard. |
| The rose smells sweetly. | The rose smells sweet. |
| He comes here seldom. | He seldom comes here. |
| I shall be back just now. | I shall be back presently. |
| I only rest when I am tired. | I rest only when I am tired. |
| Please kindly do me a favour. | Please (kindly) do me a favour. |
| I do not know to ride a horse. | I do not know how to ride a horse. |
| It is nothing else than pride. | It is nothing else, but pride. |

○ ○ ○

# 8. The Preposition حرف جار

A preposition is a word which is used before a noun or pronoun to show its relation with other noun or pronoun in the sentence.

وہ لفظ جو کسی Noun یا Pronoun سے پہلے استعمال ہو کر اس کا تعلق جملے کے کسی دوسرے Noun یا Pronoun سے ظاہر کرے اسے Preposition کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The book is on the table.

2. I killed the snake with a stick.

3. He is in the room.

4. They went to Ambala by train.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Prepositions ہیں۔

## Kinds of Preposition حرف جار کی قسمیں

Prepositions تین قسم کی ہوتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| Simple Preposition | ۱۔ حرف جار سادہ |
| Compound Preposition | ۲۔ حرف جار مرکب |
| Phrase Preposition | ۳۔ حرف جار مرکب ناقص |

## Common Errors عام اغلاط

| Incorrect | Correct |
|---|---|
| Fatima works hardly. | Fatima works hard. |
| The rose smells sweetly. | The rose smells sweet. |
| He comes here seldom. | He seldom comes here. |
| I shall be back just now. | I shall be back presently. |
| I only rest when I am tired. | I rest only when I am tired. |
| Please kindly do me a favour. | Please (kindly) do me a favour. |
| I do not know to ride a horse. | I do not know how to ride a horse. |
| It is nothing else than pride. | It is nothing else, but pride. |

## 8. The Preposition حرف جار

A preposition is a word which is used before a noun or pronoun to show its relation with other noun or pronoun in the sentence.

وہ لفظ جو کسی Noun یا Pronoun سے پہلے استعمال ہو کر اس کا تعلق جملے کے کسی دوسرے Noun یا Pronoun سے ظاہر کرے اسے Preposition کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The book is <u>on</u> the table.

2. I killed the snake <u>with</u> a stick.

3. He is <u>in</u> the room.

4. They went to Ambala <u>by</u> train.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Prepositions ہیں۔

## Kinds of Preposition حرف جار کی قسمیں

Prepositions تین قسم کی ہوتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| Simple Preposition | ۱۔ حرف جار سادہ |
| Compound Preposition | ۲۔ حرف جار مرکب |
| Phrase Preposition | ۳۔ حرف جار مرکب ناقص |

## Simple Preposition حرف جار سادہ

جس Preposition کے ٹکڑے نہیں کیے جا سکتے اسے Simple Preposition کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. The box is on the almirah.

2. The table is in the room.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Simple Prepositions ہیں۔

خاص Simple Prepositions مندرجہ ذیل ہیں :

At, by, for, from, in, of, off, on, out, through, till, with, after, under, over, since, down, up, to etc.

## Compound Preposition حرف جار مرکب

وہ Preposition جو کسی Noun, Adjective یا Adverb سے پہلے اکثر a=on یا be=by جوڑ کر بنائے جاتے ہیں اسے Compound Preposition کہتے ہیں۔

**Examples :** 1. Your are about to go.

2. He is above such things

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Compound Prepositions ہیں۔

خاص Compound Prepositioins مندرجہ ذیل ہیں :

Across, about, amidst, before, beneath, between, above, behind, beside, beyond etc.

## Phrase Preposition حرف جار مرکب ناقص

یہ Preposition دوسرے الفاظ کے ساتھ Phrase کی شکل میں استعمال ہوتے ہیں۔

**Examples :** 1. They acted according to my advice.

2. Put this pencil in place of that.

ان جملوں میں خط کشیدہ الفاظ Phrase Prepositions ہیں۔

خاص Phrase Prepositions مندرجہ ذیل ہیں۔

According to, along with, because of, by means of, by reason of, by virtue of, by way of, for the sake of, in addition to, in (on) behalf of, in comparison of, in course of, in favour of, in front of, in order to, in place of, in regard to, in spite of, instead

۴۔ اس زمانے میں اگر کسی بات کو زور دے کر کہنا ہو تو Verb کی First Form سے پہلے did کا استعمال کرتے ہیں اور ان جملوں کی پہچان یہ ہے کہ اردو جملوں میں لفظ ضرور یا تو لگا ہوتا ہے۔

۵۔ Past Indefinite Tense کے جملوں میں Verb کی Second Form کا استعمال ہوتا ہے۔ مگر فاعل کے واحد یا جمع ہونے سے فعل میں کوئی فرق نہیں پڑتا ہے۔

۶۔ اس زمانے میں کل کے لیے yesterday آتا ہے۔

## Exercise 35

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ میں کل اپنے گاؤں گیا تھا۔ ۲۔ ہم نے آج دس آم خریدے۔ ۳۔ تم نے کل ہاکی کھیلی تھی۔ ۴۔ ان لڑکوں نے درس گاہ میں شور مچایا تھا۔ ۵۔ کل بہت زور سے بارش ہوئی تھی۔ ۶۔ کریم روزانہ دہلی جایا کرتا تھا۔ ۷۔ میں نے اس کی مدد کی۔ ۸۔ وہ ضرور کھیلا۔ ۹۔ کل ہم یہ کتاب پڑھ سکے۔ ۱۰۔ شاہد کل مدرسے جا سکا۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| You did not go to Agra yesterday. | ۱۔ تم کل آگرہ نہیں گئے تھے۔ |
| The sun did not rise today. | ۲۔ آج سورج نہیں نکلا تھا۔ |
| Rizwan did not buy a car. | ۳۔ رضوان نے ایک کار نہیں خریدی تھی۔ |
| Those boys did not write an essay. | ۴۔ ان لڑکوں نے مضمون نہیں لکھا تھا۔ |
| He did not tell a lie | ۵۔ اس نے جھوٹ نہیں بولا تھا۔ |
| Your brother never came here. | ۶۔ تمہارا بھائی یہاں کبھی نہیں آیا۔ |
| I never stole anything. | ۷۔ میں نے کبھی کوئی چیز نہیں چرائی۔ |
| That girl never saw a white elephant. | ۸۔ اس لڑکی نے سفید ہاتھی کبھی نہیں دیکھا۔ |
| We could not play cricket. | ۹۔ ہم کرکٹ نہیں کھیل سکے۔ |
| It could not rain. | ۱۰۔ بارش نہیں ہو سکی۔ |

**قاعدہ :** ۱۔ منفی جملوں میں نہیں کے لیے ہر Subject کے ساتھ did not کا Verb کی First Form کا استعمال کرتے ہیں اور ان جملوں میں did کا استعمال فعل معاون کی طرح ہوتا ہے۔

۲۔ کبھی نہیں کے لیے never کا استعمال ہوتا ہے اور never کے ساتھ Verb کی Second Form آتی ہے۔

۳۔ سکا، سکے کے لیے could not کا استعمال کرتے ہیں اور Verb کی First Form لاتے ہیں۔

## Exercise 36

انگریزی میں ترجمہ کیجیے

۱۔ ہم نے یہ کتابیں نہیں پڑھیں۔ ۲۔ میں اپنا کام وقت پر نہیں کر سکا۔ ۳۔ تم کل یہاں نہیں سوئے تھے۔ ۴۔ کتے دودھ نہیں پی رہے تھے۔ ۵۔ میں کل اسکول نہیں جا سکا۔ ۶۔ ہمارے استاد کل مدرسے نہیں آئے تھے۔ ۷۔ کل بارش نہیں ہوئی تھی۔ ۸۔ میں نے تاج محل کبھی نہیں دیکھا۔ ۹۔ میں نے کبھی جھوٹ نہیں بولا تھا۔ ۱۰۔ میں پتنگ نہیں اڑا سکا۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں

Did this boy sleep here? ۱۔ کیا یہ لڑکا یہاں سویا تھا؟

Did they not beat you? ۲۔ کیا انھوں نے تمھیں نہیں پیٹا تھا؟

Did you never go to Mumbai? ۳۔ کیا تم ممبئی کبھی نہیں گئے تھے؟

Did you never steal anything? ۴۔ کیا تم نے کبھی کوئی چیز نہیں چرائی؟

When did he come here? ۵۔ وہ یہاں کب آیا تھا؟

What did Razi eat today? ۶۔ رضی نے آج کیا کھایا تھا؟

Why did this boy not learn his lesson? ۷۔ اس لڑکے نے اپنا سبق کیوں یاد نہیں کیا تھا؟

Could we buy this book? ۸۔ کیا ہم یہ کتاب خرید سکے؟

Could you not teach your brother? ۹۔ کیا تم اپنے بھائی کو نہیں پڑھا سکے تھے؟

۱۰۔ تم یہ سوال درس گاہ میں کیوں نہیں حل کر سکے؟

Why could you not solve this question in the class?

**قاعدہ** : ۱۔ اگر سوالیہ جملہ "کیا" سے شروع ہوتا ہے تو "کیا" کا ترجمہ نہیں کرتے بلکہ ایسے جملوں میں فاعل سے پہلے did کا استعمال ہوتا ہے اور فاعل کے بعد فعل کی پہلی شکل آتی ہے۔

۲۔ اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ جیسے کیوں، کہاں، کیا، وغیرہ آ جائے تو سب سے پہلے ان الفاظ کی انگریزی لکھ کر did لگاتے ہیں اور اس کے بعد Subject اور اس کے بعد Verb کی First Form آتی ہے اور اس کے بعد Object وغیرہ۔

۳۔ اگر سوالیہ جملہ منفی ہو تو نہیں کے لیے Verb سے پہلے not اور کبھی نہیں کے لیے never کا استعمال کرتے ہیں۔ never والے جملوں میں did لگانے کی وجہ سے never کے بعد بھی Verb کی First Form کا استعمال ہوتا ہے یہ فرق did کا استعمال ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے۔

[illegible] could [illegible] did [illegible] Verb کی First Form آتی ہے [illegible] not [illegible] never کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 37

انگریزی میں ترجمہ کیجیے:

[illegible]

○ ○ ○

# 31. Past Continuous Tense

## زمانۂ ماضی استمراری

### Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں:

۱۔ میں کل کتاب پڑھ رہا تھا۔ — I was reading a book yesterday.

۲۔ ہم لائبریری میں اخبار پڑھ رہے تھے۔ — We were reading a newspaper in the library.

۳۔ تم رات کے وقت تاریخ پڑھ رہے تھے۔ — You were learning History at night.

۴۔ وہ اپنے بھائیوں کو مار رہے تھے۔ — They were beating their brothers.

۵۔ وہ خط لکھ رہا تھا۔ — He was writing a letter.

۶۔ وہ پانی پی رہی تھی۔ — She was drinking water.

۷۔ شاہد کل کار چلا رہا تھا۔ — Shahid was driving a car yesterday.

۸۔ وہ لڑکے بوڑھے آدمی پر ہنس رہے تھے۔ — Those boys were laughing at the old man.

۹۔ سلمان کا بھائی ٹکٹ خرید رہا تھا۔ — Salman's brother was buying a ticket.

۱۰۔ کسان اپنے کھیتوں میں ہل چلا رہے تھے۔ — The farmers were ploughing their fields.

**تعریف** : اس زمانے کے جملوں سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ کام ماضی میں جاری تھا اور ختم نہیں ہوا تھا اور اس میں کام کے جاری رہنے کی مدت نہیں دی جاتی ہے۔ یعنی کام کا لگاتار جاری رہنا پایا جاتا ہے۔

**پہچان** : ان جملوں کے آخر میں رہا تھا، رہی تھی، رہے تھے وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ** : ۱۔ ان جملوں میں I, He, She, It یعنی واحد کے ساتھ was کا ing- Form کا استعمال کرتے ہیں۔

۲۔ ان جملوں میں We, You, They یعنی جمع کے ساتھ were کا ing Form- کا استعمال کرتے ہیں۔

۳۔ اس زمانے میں was اور were کا استعمال فعل معاون کی طرح ہوتا ہے۔

## Exercise 38

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ ایک چوکی دار سیٹی بجا رہا تھا۔ ۲۔ ہمارا منشی لکھ رہا تھا۔ ۳۔ وہ جنگل میں جا رہا تھا۔ ۴۔ وہ سلائی کر رہی تھی۔ ۵۔ وہ پتنگ اڑا رہے تھے۔ ۶۔ کچھ لڑکے مضمون لکھ رہے تھے۔ ۷۔ گھوڑا سڑک پر دوڑ رہا تھا۔ ۸۔ یہ لڑکا سچ کہہ رہا تھا۔ ۹۔ وہ لڑکی جھوٹ بول رہی تھی۔ ۱۰۔ سورج آسمان میں چمک رہا تھا۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| You were not making a noise in the class. | ۱۔ تم درس گاہ میں شور نہیں مچا رہے تھے۔ |
| She was not telling a story. | ۲۔ وہ ایک کہانی نہیں سنا رہی تھی۔ |
| We were not learning our lessons. | ۳۔ ہم اپنا سبق یاد نہیں کر رہے تھے۔ |
| She was not teaching Karim. | ۴۔ وہ کریم کو نہیں پڑھا رہی تھی۔ |
| It was not snowing since evening. | ۵۔ شام سے برف نہیں پڑ رہی تھی۔ |

**قاعدہ**: منفی جملوں میں نہیں کے لیے not کا استعمال was یا were کے فوراً بعد کرتے ہیں۔

## Exercise 39

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ مالی پھول نہیں توڑ رہا تھا۔ ۲۔ لڑکے نہیں ہنس رہے تھے۔ ۳۔ شاہد جھیل میں نہیں نہا رہا تھا۔ ۴۔ مور جنگل میں نہیں ناچ رہا تھا۔ ۵۔ میں کھانا نہیں کھا رہا تھا۔ ۶۔ بارش نہیں ہو رہی تھی۔ ۷۔ ڈرائیور ریل گاڑی کو نہیں روک رہا تھا۔ ۸۔ وہ بچے نہیں کھیل رہے تھے۔ ۹۔ کچھ لڑکے کل الہ آباد نہیں جا رہے تھے۔ ۱۰۔ کتا نہیں بھونک رہا تھا۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ کیا گواہ جھوٹ بول رہا تھا؟ — Was the witness telling a lie?

۲۔ کیا جج صاحب مقدمے کی سنوائی نہیں کر رہے تھے؟ — Was the judge not hearing the case?

۳۔ کیا وہ اخبار نہیں پڑھ رہے تھے؟ — Were they not reading the newspaper?

۴۔ یہ کام کون کر رہا تھا؟ — Who was doing this work?

۵۔ تم کس جماعت میں پڑھ رہے تھے؟ — In which (what) class were you reading?

۶۔ وہ اپنا کام کیوں نہیں کر رہے تھے؟ — Why were they not doing their work?

۷۔ ہم یہاں کب سے ٹھہر رہے تھے؟ — How long were we staying here?

۸۔ پہاڑ گلہری سے کیا کہہ رہا تھا؟ — What was the mountain saying to the squirrel?

**قاعدہ :** ۱۔ اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوتا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے بلکہ ایسے جملوں میں فاعل کے مطابق فاعل سے پہلے was یا were کا استعمال ہوتا ہے اور بقیہ جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے۔

۲۔ اگر سوالیہ جملوں کے درمیان میں سوالیہ الفاظ جیسے کیوں، کہاں، کب وغیرہ آ جائیں تو سب سے پہلے ان الفاظ کی انگریزی لکھتے ہیں اور بقیہ جملے قاعدہ نمبر ۱ کے تحت رہیں گے۔

۳۔ اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو نہیں کے لیے not کا استعمال Subject اور Verb کے درمیان میں کرتے ہیں۔

## Exercise 40

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ کیا عبداللہ میدان میں دوڑ رہا تھا؟ ۲۔ کیا کبیر کھانا کھا رہا تھا؟ ۳۔ کیا ساجد رات میں کام نہیں کر رہا تھا؟ ۴۔ کیا تم پھول توڑ رہے تھے؟ ۵۔ اونٹ پانی کیوں نہیں پی رہا تھا؟ ۶۔ وہ اسکول سے کہاں جا رہا تھا؟ ۷۔ چور تھانے کیوں نہیں جا رہا تھا؟ ۸۔ نوکر فرش کیوں صاف کر رہا تھا؟ ۹۔ سپاہی چور کو کیوں پیٹ رہا تھا؟ ۱۰۔ ہم شور کیوں مچا رہے تھے؟

# 32. Past Perfect Tense زمانۂ ماضی مکمل

## Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں

۱۔ وہ دلی چلے گئے تھے۔

They had gone to Delhi.

۲۔ انھوں نے زمین کھود دی تھی۔

They had dug the ground.

۳۔ تمھارے آنے سے پہلے والد صاحب چلے گئے تھے۔

Father had gone before you came.

۴۔ بارش ہونے سے پہلے ماسٹر صاحب گھر جا چکے تھے۔

The teacher had gone home before it rained.

۵۔ تمھارے جانے کے بعد والدہ آئی تھیں۔

Mother came after you had gone.

۶۔ کھلاڑیوں کے سونے کے بعد ہم نے اپنے دوستوں کو بلایا۔

We called our friends after the players had slept.

۷۔ میں یہ خبر پہلے ہی سن چکا تھا۔

I had already heard this news.

۸۔ سات بجے تک سب دوکانیں بند ہو چکی تھیں۔

By seven o'clock all the shops had closed.

۹۔ پچھلے سال کے خاتمے پر دو ہزار گاؤں کو بجلی مل گئی تھی۔

By the end of last year two thousand villages had got electricity.

۱۰۔ وہ پانچ بجے تک یہاں آیا تھا۔

He had come here till five o'clock.

۱۱۔ اٹھارہ سال کی عمر میں شاہد سند یافتہ ہو گیا تھا۔

At eighteen years of age, Shahid had become a graduate.

۱۲۔ اس نے مجھے بتایا کہ شاہد نے اپنا سبق یاد کر لیا ہے۔

He told me that Shahid had learnt his lesson.

۱۳۔ جب ہم کالج پہنچے تب گھنٹی بج چکی تھی۔

When we reached the college, the bell had rung.

**تعریف :** اس زمانے کے جملوں کے ذریعے کام کے ماضی میں ختم ہونے کا علم ہوتا ہے۔

**پہچان :** ان جملوں کے آخر میں چکا تھا، چکی تھی، لیا تھا، گیا تھا وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ :** ۱۔ ان جملوں کا ترجمہ کرتے وقت ہر Subject کے ساتھ had کو لگا کر Verb

کی Third Form کا استعمال ہوتا ہے اور ایسے جملوں کو Simple Sentences یعنی سادہ جملے کہتے ہیں۔

۲۔ ان جملوں میں اکثر ایسے دو کاموں کا ذکر ہوتا ہے جو ماضی میں ہی ختم ہو گئے تھے؛ لیکن ایک کام دوسرے کام سے پہلے ہی ختم ہو جاتا ہے۔ یعنی ایک کام پہلے ہوا تھا اور دوسرا بعد میں، ایسے جملوں کو Complex Sentences کہتے ہیں۔

۳۔ پہلے ختم ہونے والے کام کے ترجمے میں ہر Subject کے ساتھ had اور Verb کی Third Form لکھتے ہیں اور بعد میں ختم ہونے والے کام میں ہر Subject کے ساتھ Verb کی Second Form لکھتے ہیں۔

۴۔ اگر جملے میں 'پہلے' لفظ آئے تو پہلے شروع ہونے والے کام کی انگریزی پہلے بنا لو یعنی اردو جملے کے دوسرے حصے کی انگریزی پہلے لکھو اور before کے بعد میں اردو جملے کے پہلے حصہ کی انگریزی لکھو جیسے 'تمہارے آنے سے پہلے والد صاحب چلے گئے تھے'؛ ہم نے انگریزی بنانے سے پہلے اس جملے کو اس طرح بدلا 'والد صاحب چلے گئے تھے اس سے پہلے کہ تم آئے'۔

۵۔ اگر جملے میں 'بعد' لفظ آئے تو اردو جملے کا دوسرا حصہ پہلے آتا ہے اور اس حصے میں ہر Subject کے ساتھ Verb کی Second Form آتی ہے اور اردو جملے کے پہلے حصے کی انگریزی after کے بعد آئے گی اور اس حصے میں ہر Subject کے ساتھ had لگا کر Verb کی Third Form لکھو جیسے 'تمہارے جانے کے بعد والدہ آئی تھیں'؛ ہم نے انگریزی بنانے سے پہلے اس جملے کو اس طرح بدلا 'والدہ آئی تھیں اس کے بعد کہ تم گئے'۔

۶۔ Complex Sentences میں Principal Clause کا ترجمہ پہلے کیا جاتا ہے؛ اگر جملے میں لفظ 'پہلے' آئے تو پہلے ختم ہونے والا کام Principal Clause ہوگا اور اگر 'بعد' لفظ آئے تو بعد میں ختم ہونے والا کام Principal Clause ہوگا اور دونوں ہی شکلوں میں Adverb Clause بعد میں آتی ہے۔ یعنی before اور after سے Adverb Clause شروع ہوتی ہے۔

۷۔ مثال نمبر ۷ سادہ جملہ ہے اس جملے میں already کے استعمال کی وجہ سے زمانہ ماضی مکمل کا استعمال ہوا ہے۔

۸۔ till five o'clock, by seven o'clock, by the end of last year, at eighteen years of age وغیرہ phrases کی وجہ سے ہی اس میں زمانہ ماضی مکمل کا استعمال ہوا ہے۔

۹۔ مطلق طور پر سب سے پہلے Principal Clause کا ترجمہ ہی ہوتا ہے اور اگر جملے میں 'کہ' کا استعمال ہوا ہو تو 'کہ' کے لیے that کا استعمال ہوتا ہے اور اس میں had کے ساتھ Verb کی Third Form آتی ہے۔

۱۰۔ جب جملے میں When کا استعمال ہو تو had کا استعمال دوسرے حصے میں ہوگا۔

## Exercise 41

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

١۔ تمہارے آنے سے پہلے میں جا چکا تھا۔ ٢۔ تمہارے جانے سے پہلے ہم نے کتابیں خریدی تھیں۔ ٣۔ ماسٹر صاحب کے آنے سے پہلے طلبہ جا چکے تھے۔ ٤۔ چاند نکلنے سے پہلے تارے نکل چکے تھے۔ ٥۔ بارش شروع ہونے سے پہلے بچہ لڑکے اپنے گھر چلے گئے تھے۔ ٦۔ خط لکھنے کے بعد فاطمہ نے دروازہ بند کرلیا تھا۔ ٧۔ سورج غروب ہونے کے بعد بھائی صاحب آگرہ سے آئے تھے۔ ٨۔ ہرن کو پکڑنے کے بعد شکاری اپنے گھر گیا تھا۔ ٩۔ ہم یہ فلم پہلے ہی دیکھ چکے تھے۔ ١٠۔ جب میں اسٹیشن پہنچا تو ریل گاڑی روانہ ہو چکی تھی۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

١۔ میچ سے پہلے کھلاڑی وہاں نہیں گئے تھے۔

The players had not reached there before the match.

٢۔ اس کے آنے کے بعد میں اسکول نہیں گیا۔

I did not go to school after he had come.

٣۔ میں نے کلکتہ پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ I had never seen Calcutta before.

٤۔ مجھے آج تک تمہارا خط نہیں ملا۔ I had not received your letter till today.

**قاعدہ** : ١۔ Negative ہمیشہ Principal Clause کا بنتا ہے۔

٢۔ اگر Principal Clause میں had اور Verb کی Third Form ہے یعنی جملہ before والا ہے تو ان دونوں کے بیچ میں نہیں کے لیے not لگاتے ہیں اور اگر Principal Clause میں Verb کی Second Form ہے یعنی جملہ after والا ہے تو اس کی جگہ پر نہیں کے لیے did not اور Verb کی First Form کا استعمال کرتے ہیں۔

٣۔ کبھی نہیں کے لیے never کا استعمال had اور Verb کی Third Form کے درمیان ہوتا ہے۔

## Exercise 42

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

١۔ اس کے آنے سے پہلے ہم کپڑے نہیں دھو چکے تھے۔ ٢۔ شاہد کے پڑھنے سے پہلے ہم مضمون نہیں لکھ چکے تھے۔ ٣۔ بارش ہونے سے پہلے اختر نے سبق نہیں پڑھا تھا۔ ٤۔ فہیم کے آنے سے پہلے وہ نہیں رویا تھا۔ ٥۔ پولس کے آنے کے بعد ڈاکو گاؤں میں نہیں آئے تھے۔ ٦۔ دوا کھانے کے بعد مریض نہیں مرا تھا۔ ٧۔ میرے مدرسے پہنچنے کے بعد بارش نہیں ہوئی تھی۔ ٨۔ غیور کے جانے کے بعد کھلاڑی نہیں آئے تھے۔ ٩۔ ہم نے یہ خبر پہلے کبھی نہیں سنی تھی۔ ١٠۔ اس جمعہ تک تمہارا خط نہیں ملا تھا۔

# Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ کیا اس کے آنے سے پہلے تم نے خط نہیں لکھا تھا؟

Had you not written the letter before he came?

۲۔ کیا ڈاکٹر صاحب کے جانے کے بعد مریض مر گیا تھا؟

Did the patient die after the doctor had gone?

۳۔ ہمارے آنے سے پہلے وہ کہاں چلا گیا تھا؟

Where had he gone before we came?

۴۔ شاہد کے آنے کے بعد سہیل کہاں چلا گیا تھا؟

Where did Suhail go after Shahid had come?

**قاعدہ** : ۱۔ Interrogative ہمیشہ Principal Clause کا بنتا ہے۔

۲۔ اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوتا تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے ؛ بل کہ before والے جملے میں Subject سے پہلے had اور Subject کے بعد Verb کی Third Form کا استعمال کرتے ہیں اور after والے جملے میں Subject سے پہلے did اور Subject کے بعد Verb کی First Form آتی ہے۔ اور دونوں شکلوں میں باقی جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے۔

۳۔ اگر سوالیہ جملوں کے درمیان میں سوالیہ لفظ آجائے تو سب سے پہلے اس لفظ کی انگریزی لکھتے ہیں اور بقیہ جملہ قاعدہ نمبر ۲ کے مطابق رہے گا۔

۴۔ اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو Subject اور Verb کے درمیان میں not یا never کا استعمال کرتے ہیں۔

## Exercise 43

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ کیا تمہارے جانے سے پہلے وہ آچکا تھا؟ ۲۔ کیا چاند چھپنے سے پہلے وہ چائے پی چکی تھی؟ ۳۔ کیا دوائی کھانے کے بعد تمہارا بھائی سو گیا تھا؟ ۴۔ کیا کتاب پڑھنے کے بعد تمہاری بہن نے کھانا کھایا تھا؟ ۵۔ شاہد کے جاگنے سے پہلے انجم کیوں نہیں نہائی تھی؟ ۶۔ آصف کے سونے سے پہلے تم کیوں آئے تھے؟ ۷۔ تمہارے سونے کے بعد طلحہ نے کیا کیا تھا؟ ۸۔ بارش بند ہونے کے بعد شاہد کتب خانے کیوں نہیں گیا تھا؟ ۹۔ کیا تم نے آگرہ پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا؟ ۱۰۔ کیا تم یہ خبر پہلے ہی سن چکے تھے؟

# 33. Past Perfect Continuous Tense

## زمانۂ ماضی استمراری مکمل

### Affiramative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ ہم صبح سے کھیل رہے تھے۔ We had been playing since morning.

۲۔ میں پانچ بجے سے سائیکل چلا رہا تھا۔

I had been riding bicycle since five o'clock.

۳۔ وہ اِس دریا کو دو گھنٹے سے پار کر رہا تھا۔

He had been crossing this river for two hours.

۴۔ پیر سے برف پڑ رہی تھی۔ It had been snowing since Monday.

۵۔ وہ اِس شہر میں دو سال سے رو رہے تھے۔

They had been living in this city for two years.

**تعریف :** اس زمانے کے جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام ماضی میں کچھ وقت سے ہوتا آرہا تھا اور ختم نہیں ہوا تھا۔

**پہچان :** اس زمانے کے جملوں کے آخر میں رہا تھا، رہی تھی، رہے تھے وغیرہ الفاظ آتے ہیں اور کام کے جاری رہنے کا وقت دیا ہوتا ہے۔

**قاعدہ :** ۱۔ ان جملوں میں ہر Subject کے ساتھ had been لگا کر Verb کی ing- Form کا استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ متعین وقت کے لیے since اور غیر متعین وقت کے لیے for لکھتے ہیں۔

## Exercise 44

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ رضوان کو منگل سے بخار آرہا تھا۔ ۲۔ میں دو دن سے اسکول جا رہا تھا۔ ۳۔ مسوری میں رات سے برف باری ہو رہی تھی۔ ۴۔ چار دن سے بارش ہو رہی تھی۔ ۵۔ یہ بچہ دو دن سے رو رہا تھا۔ ۶۔ تم صبح سے کتاب پڑھ رہے تھے۔ ۷۔ وہ ۱۹۹۰ء سے اس شہر میں رہ رہا تھا۔ ۸۔ یہ منشی دو مہینے سے بل بنا رہا تھا۔ ۹۔ وہ کتا دو دن سے بھونک رہا تھا۔ ۱۰۔ تمھارا چھوٹا بھائی تین بجے سے یہاں کھیل رہا تھا۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کوغور سے پڑھیں :

۱۔ تم دو جون سے دفتر نہیں جا رہے تھے۔

You had not been going to office since 2nd June.

۲۔ جمعہ سے بارش نہیں ہو رہی تھی۔

It had not been raining since Friday.

۳۔ میں دو ہفتے سے ہندی نہیں پڑھ رہا تھا۔

I had not been reading Hindi for two weeks.

۴۔ رضی اس کام کو تین مہینے سے نہیں کر رہا تھا۔

Razi had not been doing this work for three months.

**قاعدہ** : منفی جملوں میں had اور been کے درمیان میں نہیں کے لیے not کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 45

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ بچہ دو گھنٹے سے نہیں رو رہا تھا۔ ۲۔ دھوبی دس بجے سے کپڑے نہیں دھو رہا تھا۔ ۳۔ تم اس مدرسے میں دو سال سے نہیں پڑھ رہے تھے۔ ۴۔ میں چار بجے سے اپنا سبق یاد نہیں کر رہا تھا۔ ۵۔ یہ مالی دوپہر سے اس پارک میں نہیں سو رہا تھا۔ ۶۔ تمہارا نوکر ایک گھنٹے سے ندی میں نہیں تیر رہا تھا۔ ۷۔ وہ لڑکا دو ماہ سے گھر نہیں جا رہا تھا۔ ۸۔ ہمارے رشتہ دار تین دن سے یہاں نہیں رہ رہے تھے۔ ۹۔ کل سے برف باری نہیں ہو رہی تھی۔ ۱۰۔ حمید کا لڑکا شام سے نہیں کھیل رہا تھا۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ کیا وہ چار بجے سے تمہارا انتظار کر رہا تھا؟

Had he been waiting for you since four o'clock?

۲۔ کیا وہ صبح سے عبادت نہیں کر رہے تھے؟

Had they not been praying since morning?

۳۔ پولس چوروں کا پیچھا ایک گھنٹے سے کہاں کر رہی تھی؟

Where had the police been chasing the thieves for an hour?

۴۔ وہ ۱۹۹۶ء سے تمہاری حفاظت کیوں نہیں کر رہا تھا؟

Why had he not been protecting you since 1996?

۵۔ بیماری میں ایک ہفتے سے اُس کی کون مدد کر رہا تھا؟

Who had been helping him during his illness for one week?

**قاعدہ** : ۱۔اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے؛ بل کہ ایسے جملوں میں Subject سے پہلے had لکھتے ہیں اور بقیہ جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے۔

۲۔اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ آجائے تو سب سے پہلے اس لفظ کی انگریزی لکھتے ہیں اور بقیہ جملہ قاعدہ نمبر ارکے مطابق رہے گا۔

۳۔اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو Subject اور been کے درمیان نہیں کے لیے not لگاتے ہیں۔

## Exercise 46

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔کیا تم اس اسکول میں ۱۹۹۳ء سے پڑھ رہے تھے؟ ۲۔کیا یہ لڑکیاں ایک ہفتے سے ہاکی نہیں کھیل رہی تھیں؟ ۳۔کیا تمھارا دوست دو بجے سے اخبار پڑھ رہا تھا؟ ۴۔کیا میں صبح سے گیت گا رہا تھا؟ ۵۔کیا کل سے بارش ہو رہی تھی؟ ۶۔تم دو سال سے میری حفاظت کیوں کر رہے تھے؟ ۷۔یہ لڑکا ایک بجے سے کہاں کھیل رہا تھا؟ ۸۔شاہد دو دن سے کہاں جا رہا تھا؟ ۹۔یہ مالی دو گھنٹے سے پودوں میں پانی کیوں نہیں دے رہا تھا؟ ۱۰۔اکبر تین دن سے کس کی مدد کر رہا تھا؟

☼ ☼ ☼

### برائے یادداشت

Past Tense کی Conjugation کے مندرجہ ذیل نقشے Modern English میں (صرف یاد کرنے کی حد تک) دیے گئے ہیں؛ جب کہ مندرجہ بالا اسباق میں Rules اور Examples کو Old English میں ہی دیا گیا ہے۔

## Conjugation of Past Indefinite Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I went. | I didn't go. | Did I go?<br>Where did I go? | Didn't I go?<br>Where didn't I go? |
| | Plural | We went. | We didn't go. | Did we go?<br>Where did we go? | Didn't we go?<br>Where didn't we go? |
| IInd | Singular | You went. | You didn't go. | Did you go?<br>Where did you go? | Didn't you go?<br>Where didn't you go? |
| | Plural | You went. | You didn't go. | Did you go?<br>Where did you go? | Didn't you go?<br>Where didn't you go? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) went. | He didn't go. | Did he go?<br>Where did he go? | Didn't he go?<br>Where didn't he go? |
| | Plural | They went. | They didn't go. | Did they go?<br>Where did they go? | Didn't they go?<br>Where didn't they go? |

## Conjugation of Past Continuous Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I was calling. | I wasn't calling. | Was I calling? Whom was I calling? | Wasn't I calling? Whom wasn't I calling? |
| | Plural | We were calling. | We weren't calling. | Were we calling? Whom were we calling? | Weren't we calling? Whom weren't we calling? |
| IInd | Singular | You were calling. | You weren't calling. | Were you calling? Whom were you calling? | Weren't you calling? Whom weren't you calling? |
| | Plural | You were calling. | You weren't calling. | Were you calling? Whom were you calling? | Weren't you calling? Whom weren't you calling? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) was calling. | He wasn't calling. | Was he calling? Whom was he calling? | Wasn't he calling? Whom wasn't he calling? |
| | Plural | They were calling. | They weren't calling. | Were they calling? Whom were they calling? | Weren't they calling? Whom weren't they calling? |

## Conjugation of Past Perfect Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I had gone. | I hadn't gone. | Had I gone? Where had I gone? | Hadn't I gone? Where hadn't I gone? |
| | Plural | We had gone. | We hadn't gone. | Had we gone? Where had we gone? | Hadn't we gone? Where hadn't we gone? |
| IInd | Singular | You had gone. | You hadn't gone. | Had you gone? Where had you gone? | Hadn't you gone? Where hadn't you gone? |
| | Plural | You had gone. | You hadn't gone. | Had you gone? Where had you gone? | Hadn't you gone? Where hadn't you gone? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) had gone. | He hadn't gone | Had he gone? Where had he gone? | Hadn't he gone? Where hadn't he gone? |
| | Plural | They had gone. | They hadn't gone. | Had they gone? Where had they gone? | Hadn't they gone? Where hadn't they gone? |

# Conjugation of Past Perfect Continuous Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I had been flying. | I hadn't been flying. | Had I been flying? What had I been flying? | Hadn't I been flying? What hadn't I been flying? |
| | Plural | We had been flying. | We hadn't been flying. | Had we been flying? What had we been flying? | Hadn't we been flying? What hadn't we been flying? |
| IInd | Singular | You had been flying. | You hadn't been flying. | Had you been flying? What had you been flying? | Hadn't you been flying? What nadn't you been flying? |
| | Plural | You had been flying. | You hadn't been flying. | Had you been flying? What had you been flying? | Hadn't you been flying? What hadn't you been flying? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) had been flying. | He hadn't been flying. | Had he been flying? What had he been flying? | Hadn't he been flying? What hadn't he been flying? |
| | Plural | They had been flying. | They hadn't been flying. | Had they been flying? What had they been flying? | Hadn't they been flying? What hadn't they been flying? |

# 34. Future Indefinite Tense

## زمانۂ مستقبل غیر متعین

### Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ میں آج وہاں جاؤں گا۔ I shall go there today.

۲۔ ہم کل تمھارے ساتھ میرٹھ جائیں گے۔ We shall go to Meerut with you tomorrow.

۳۔ تم فٹ بال کھیلو گے۔ You will play football.

۴۔ وہ اپنے مضمون لکھیں گے۔ They will write their essays.

۵۔ رضیہ ایک نظم پڑھے گی۔ Razia will read a poem.

۶۔ میں ایک آم کھاؤں گا۔ I shall eat a mango.

۷۔ میں اُس کی ضرور مدد کروں گا۔ (پکا ارادہ) I will help him.

۸۔ تم میرے کمرہ میں دوبارہ نہیں گھسو گے (حکم) You shall not enter my room again.

۹۔ ہم آپ کی مدد کریں گے۔ (یقین دلانا یا آمادگی) We will help you.

۱۰۔ اُسے کمرہ صاف کرنا ہوگا۔ (دھمکی) He shall clean the room.

**تعریف** : اس زمانے کے جملوں سے کام کا مستقبل میں ہونا معلوم ہوتا ہے؛ لیکن کام کے جاری رہنے یا پورا ہونے کے بارے میں کچھ پتہ نہیں چلتا۔

**پہچان** : اس زمانے کے جملوں کے آخر میں گا، گی، گے وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ** : ۱۔ ان جملوں میں I, We کے ساتھ shall لگا کر Verb کی First Form کا استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ ان جملوں میں You, They, He, She, It, Name کے ساتھ will لگا کر Verb کی First Form کا استعمال ہوتا ہے۔

۳۔ پکا ارادہ، یقین دلانا، آمادگی، حکم، دھمکی یا مجبوری وغیرہ بتانے والے جملوں میں I, We کے ساتھ will اور You, They, He, She, It, Name کے ساتھ shall لگا کر Verb کی First Form کا استعمال ہوتا ہے۔ نیز جن جملوں میں کام کا یقینی طور پر ہونا پایا جاتا ہے وہ جملے بھی اسی طرز پر بنیں گے۔

۴۔ زمانۂ مستقبل میں کل کے لیے tomorrow کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 47

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ میں کل کھانا کھاؤں گا۔ ۲۔ شاہد جمعرات کو میرٹھ جائے گا۔ ۳۔ فوجی دشمن کو مارے گا۔ ۴۔ وہ
پڑھے گا۔ ۵۔ رحیم کل آپ کے گھر جائے گا۔ ۶۔ ہم یہ کام ضرور کریں گے۔ ۷۔ وہ ہمارا حکم ضرور مانے
۸۔ تمھیں شاہد کے ساتھ پڑھنا پڑے گا۔ ۹۔ ساجدہ کل ایک میٹھا گیت ضرور گائے گی۔ ۱۰۔ تم مضمون ضرور لکھو

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| ill not go to school today. | ۱۔ وہ آج اسکول نہیں جائے گا۔ |
| l not go for a walk. | ۲۔ میں سیر کرنے نہیں جاؤں گا۔ |
| hunter will not kill the deer. | ۳۔ شکاری ہرن کو نہیں مارے گا۔ |
| shall never bathe in the pool. | ۴۔ ہم تالاب میں کبھی نہیں نہائیں گے۔ |
| will never go there. | ۵۔ وہ وہاں کبھی نہیں جائے گی۔ |

**قاعدہ :** منفی جملوں میں نہیں کے لیے not اور کبھی نہیں کے لیے never
shall یا will کے بعد اور Verb سے پہلے کرتے ہیں۔

## Exercise 48

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ وہ کتاب نہیں پڑھے گی۔ ۲۔ وہ کبھی نہیں روئے گی۔ ۳۔ وہ اب نہیں ہنسے گی۔ ۴۔ ہم مچھلیا
پکڑیں گے۔ ۵۔ تم افسانہ نہیں پڑھو گے۔ ۶۔ آج سورج نہیں نکلے گا۔ ۷۔ میں کھانا نہیں کھاؤں گا
تمھاری مدد نہیں کرے گا۔ ۹۔ آج بارش نہیں ہوگی۔ ۱۰۔ ماسٹر صاحب تمھیں نہیں پیٹیں گے۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| ou go to home? | ۱۔ کیا تم گھر جاؤ گے؟ |
| l not play hockey? | ۲۔ کیا میں ہاکی نہیں کھیلوں گا؟ |
| he never come here? | ۳۔ کیا وہ یہاں کبھی نہیں آئے گی؟ |
| e ever come here? | ۴۔ کیا وہ یہاں کبھی آئے گا؟ |
| will he do tomorrow? | ۵۔ وہ کل کیا کرے گا؟ |

| | |
|---|---|
| ۶۔ ہم یہاں کیوں نہیں آئیں گے؟ | Why shall we not come here? |
| ۷۔ شاہد یہاں اب کبھی کیسے نہیں آئے گا؟ | How will Shahid never come here now? |
| ۸۔ وہ یہاں اب کبھی کیوں آئے گا؟ | Why will he ever come here now? |
| ۹۔ تمھاری مدد کون کرے گا؟ | Who will help you? |
| ۱۰۔ تم کل کسے پڑھاؤ گے؟ | Whom will you teach tomorrow? |

**قاعدہ:** اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوتا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے: بل کہ ایسے جملوں میں will یا shall کو فاعل سے پہلے لکھتے ہیں اور بقیہ جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے اور اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ آ جائے تو سب سے پہلے اس لفظ کی انگریزی لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو نہیں کے لیے not، کبھی نہیں کے لیے never اور کبھی کے لیے ever کا استعمال کرتے ہیں۔

## Exercise 49

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ کیا چور جھوٹ نہیں بولے گا؟ ۲۔ کیا ساجدہ گانا گائے گی؟ ۳۔ کیا تم خط نہیں لکھو گے؟ ۴۔ کیا ہم تمھارے ساتھ جائیں گے؟ ۵۔ کیا میں کتاب پڑھوں گا؟ ۶۔ سورج کب نکلے گا؟ ۷۔ میلا کون دیکھے گا؟ ۸۔ وہ کل کہاں جائیں گے؟ ۹۔ وہ آج کیا کھائے گی؟ ۱۰۔ تم کہاں پڑھو گے؟

## 35. Future Continuous Tense

## زمانۂ مستقبل استمراری

### Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجۂ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| ۱۔ میں اس وقت پڑھ رہا ہوں گا۔ | I shall be reading at that time. |
| ۲۔ تم کھیل رہے ہوں گے۔ | You will be playing. |
| ۳۔ وہ خواب دیکھ رہا ہوگا۔ | He will be dreaming. |
| ۴۔ ہم اپنے گاؤں جا رہے ہوں گے۔ | We shall be going to our village. |
| ۵۔ وہ کھانا کھا رہے ہوں گے۔ | They will be eating food. |

**تعریف** : اس زمانے کے جملوں سے کام کا مستقبل میں جاری ہونا معلوم ہوتا ہے: لیکن کام کے جاری رہنے کی مدت نہیں دی جاتی ہے۔

**پہچان :** ان جملوں کے آخر میں رہا ہوگا، رہی ہوگی، رہے ہوں گے وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ:** ۱۔ان جملوں میں I, We کے ساتھ shall be لگا کر Verb کی ing- Form کا استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ان جملوں میں You, They, He, She, It, Name کے ساتھ will be لگا کر Verb کی ing Form- کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 50

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔تم مٹھائی کھا رہے ہوں گے۔۲۔بچے غزل یاد کر رہے ہوں گے۔۳۔کتا بھونک رہا ہوگا۔۴۔دھوبی کپڑے دھو رہے ہوں گے۔۵۔ہم سائیکل چلا رہے ہوں گے۔۶۔نوکر کمرہ صاف کر رہا ہوگا۔۷۔میں پھول توڑ رہا ہوں گا۔۸۔مور ناچ رہا ہوگا۔۹۔سورج آسمان میں چمک رہا ہوگا۔۱۰۔بارش ہو رہی ہوگی۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔مالی پودوں کو پانی نہیں دے رہا ہوگا۔

The gardener will not be watering the plants.

۲۔شاہد اِس وقت بازار نہیں جا رہا ہوگا۔

Shahid will not be going to the market at this time.

۳۔چپراسی اُس وقت گھنٹی نہیں بجا رہا ہوگا۔

The peon will not be ringing the bell at that time.

۴۔میں اپنا سبق یاد نہیں کر رہا ہوں گا۔

I shall not be learning my lesson.

**قاعدہ :** منفی جملوں میں نہیں کے لیے not کا استعمال shall یا will کے فوراً بعد یعنی be سے پہلے کرتے ہیں۔

## Exercise 51

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ساجدہ کھانا نہیں بنا رہی ہوگی۔۲۔وہ وہاں نہیں دوڑ رہا ہوگا۔۳۔میں اپنا کام نہیں کر رہا ہوں گا۔
۴۔سورج نہیں چمک رہا ہوگا۔۵۔بچے ہاکی نہیں کھیل رہے ہوں گے۔۶۔ہم سڑک پر نہیں جا رہے ہوں گے۔
۷۔وہ خط نہیں لکھ رہے ہوں گے۔۸۔وہ کل اسکول نہیں آ رہی ہوگی۔۹۔لڑکیاں شور نہیں مچا رہی ہوں گی۔
۱۰۔ہمارے بھائی جھیل میں نہیں نہا رہے ہوں گے۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ کیا ہم آپ کی کتاب پڑھتے رہیں ہوں گے؟ Shall we be reading your book?

۲۔ کیا وہ تمھاری مدد نہیں کرتے رہے ہوں گے؟ Will they not be helping you?

۳۔ تم سہیل کے ساتھ کہاں کھیل رہے ہوں گے؟

Where will you be playing with Suhail?

۴۔ وہ لڑکا گیت کیوں نہیں گا رہا ہوگا؟ Why will that boy not be singing a song?

**قاعدہ:** ۱۔ اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوتا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے؛ بلکہ ایسے جملوں میں فاعل کے مطابق سب سے پہلے will یا shall لکھتے ہیں اور فاعل کے بعد be اور پھر Verb کی ing Form- آتی ہے۔

۲۔ اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ آجائے تو سب سے پہلے اس لفظ کی انگریزی لکھتے ہیں اور بقیہ جملہ قاعدہ نمبر ا کے مطابق رہے گا۔

۳۔ اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو Subject کے فوراً بعد؛ لیکن be سے پہلے نہیں کے لیے not لکھتے ہیں۔

## Exercise 52

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ کیا وہ کھیل رہا ہوگا؟ ۲۔ کیا میں کتاب لکھ رہا ہوں گا؟ ۳۔ کیا وہ بازار جا رہے ہوں گے؟ ۴۔ کیا وہ لڑکا پڑھ رہا ہوگا؟ ۵۔ کیا دھوبی کپڑے نہیں دھو رہا ہوگا؟ ۶۔ شاہد کیوں ہنس رہا ہوگا؟ ۷۔ وہ کہاں جا رہے ہوں گے؟ ۸۔ وہ پتنگ کہاں اڑا رہا ہوگا؟ ۹۔ بندر چھت پر کیوں نہیں کود رہا ہوگا؟ ۱۰۔ ملیحہ کیا کھا رہی ہوگی؟

✿ ✿ ✿

# 36. Future Perfect Tense زمانہ مستقبل مکمل

## Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ سہیل گانا گا چکے گا۔ Suhail will have sung a song.

۲۔ میں گیارہ بجے تک بینک پہنچ چکوں گا۔

I shall have reached the bank by eleven o'clock.

۳۔ تم اپنا سبق یاد کر چکو گے۔
You will have learnt your lesson.

۴۔ ہم کل تک یہ کام کر چکیں گے۔
We shall have done this work by tomorrow.

۵۔ وہ اُس وقت تک اپنا سارا روپیہ خرچ کر چکیں گے۔
They will have spent all their money by that time.

۶۔ تم یہ خبر پہلے بھی سن چکے ہوں گے۔
You will have already heard this news.

۷۔ والد صاحب کے سونے سے پہلے ہم اپنا کام ختم کر چکیں گے۔
We shall have finished our work before father sleeps.

۸۔ والدہ صاحبہ کے آنے سے پہلے میری بہن کھانا بنا چکے گی۔
My sister will have cooked the food before mother comes.

۹۔ ہمارے بس اسٹاپ پہنچنے سے پہلے بس جا چکے گی۔
The bus will have gone before we reach the bus-stop.

۱۰۔ بارش ہونے سے پہلے ہم اپنے گندے کپڑے دھو چکیں گے۔
We shall have washed our dirty clothes before it rains.

**تعریف** : اس زمانے کے جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام مستقبل میں ختم ہو گیا تھا۔

**پہچان** : اس زمانے کے جملوں کے آخر میں چکے گا، چکوں گا، چکے گی وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ** : ۱۔ ان جملوں میں I, We کے ساتھ shall have لگا کر Verb کی Third Form کا استعمال کرتے ہیں۔

۲۔ ان جملوں میں You, They, He, She, It, Name کے ساتھ will have لگا کر Verb کی Third Form کا استعمال ہوتا ہے۔

۳۔ جب اس زمانے کے ذریعے ایسے جملوں کا ذکر ہو جو مستقبل میں کسی دیے ہوئے وقت پر ختم ہو تو اس وقت by کا استعمال ہوتا ہے۔ جیسے 'گیارہ بجے تک' کے لیے by eleven o'clock لکھیں گے۔

۴۔ اس زمانے میں Complex Sentence بھی آجاتے ہیں۔ ان میں ایسے دو کاموں کا ذکر ہوتا ہے جن میں سے ایک کام مستقبل میں دوسرے کام کے شروع ہونے سے پہلے ہی ختم ہو جاتا ہے۔ ایسے جملوں کی انگریزی بناتے وقت پہلے ہم اس کام کا ترجمہ کریں گے جو پہلے پورا ہوتا ہے یعنی Principal Clause کا ترجمہ Future Perfect Tense میں کریں گے اور بعد میں ختم ہونے والے کام کا ترجمہ یعنی Adverb Clause کا Present Indefinite Tense میں کریں گے۔ جیسے 'تمہارے آنے سے پہلے کریم جا چکے گا' کی انگریزی بناتے وقت جملے کو اس طرح بدل دیں گے 'کریم جا چکے گا، اس سے پہلے کہ تم آئے ہو' یعنی Karim will have gone before you come.

## Exercise 53

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ وہ رات تک یہاں آ چکے گا۔ ۲۔ وہ اپنا کمرہ صاف کر چکیں گے۔ ۳۔ تم ایک آم کھا چکو گے۔ ۴۔ رحیم دودھ پی چکے گا۔ ۵۔ میں شام تک اپنے گھر پہنچ چکوں گا۔ ۶۔ چاند نکلنے سے پہلے اسکول بند ہو چکے گا۔ ۷۔ تمھارے نہانے سے پہلے میں اپنا مضمون لکھ چکوں گا۔ ۸۔ بیٹے کے جانے سے پہلے اس کی ماں کھانا کھا چکے گی۔ ۹۔ ماسٹر صاحب کے آنے سے پہلے طلبا اپنی درس گاہوں میں پہنچ چکیں گے۔ ۱۰۔ رات ہونے پہلے ہم اپنے گھر پہونچ چکیں گے۔ ۱۱۔ بارش ہونے سے پہلے یہ لڑکیاں اپنا کام ختم کر چکیں گی۔ ۱۲۔ سورج نکلنے سے پہلے کسان اپنے کھیتوں میں پہنچ چکیں گے۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ وہ صبح تک نہیں سو چکے گا۔ He will not have slept by the morning.

۲۔ میں دوپہر تک خط نہیں لکھ چکوں گا۔

I shall not have written the letter by noon.

۳۔ گاڑی چلنے سے پہلے مسافر اسٹیشن نہیں پہنچ چکیں گے۔

The Passengers will not have reached the station before the train starts.

۴۔ اُس کے گھر پہنچنے سے پہلے بارش شروع نہیں ہو چکے گی۔

It will not have begun to rain before he reaches home.

۵۔ سورج نکلنے سے پہلے وہ اندھا آدمی غسل نہیں کر چکے گا۔

That blind man will not have bathed before the sun rises.

**قاعدہ :** منفی جملوں میں نہیں کے لیے will یا shall کے فوراً بعد اور have سے پہلے not کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 54

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ مہمان تین بجے تک کھانا نہیں کھا چکیں گے۔ ۲۔ عابد دس بجے تک سہارنپور نہیں پہنچ چکے گا۔ ۳۔ یہ کتا نہیں بھونک چکے گا۔ ۴۔ وہ اپنی غزل نہیں لکھ چکیں گے۔ ۵۔ بارش ہونے سے پہلے میں اسٹیشن نہیں پہنچ چکوں گا۔ ۶۔ ڈاکٹر صاحب کے آنے سے پہلے مریض نہیں مرے گا۔ ۷۔ دکان بند ہونے سے پہلے اس نے وہ کتاب نہیں

خریدی ہوگی۔ ۸۔ تمھارے کپڑے دھونے سے پہلے دھوبی نہیں آ چکے گا۔ ۹۔ گھنٹی بجنے سے پہلے تم اسکول نہیں پہنچ چکو گے۔ ۱۰۔ تمھارے آنے سے پہلے ہم سبزی نہیں خرید چکیں گے۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

۱۔ کیا تم ایک کتاب بیچ چکو گے؟ Will you have sold a book?

۲۔ تم ہاکی کیوں کھیل چکو گے؟ Why will you have played the hockey?

۳۔ کیا مہمانوں کے آنے سے پہلے باورچی کھانا بنا چکے گا؟

Will the cook have prepared the food before the guests come?

۴۔ امتحان شروع ہونے سے پہلے تم کتنا کام کر چکو گے؟

How much work will you have done before the examination begins?

۵۔ اُس کے اٹھنے سے پہلے کون اس کام کو کر چکے گا؟

Who will have done this work before he gets up?

**قاعدہ** : اگر سوالیہ جملہ 'کیا' سے شروع ہوا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے بلکہ ایسے جملوں میں will یا shall کا استعمال فاعل سے پہلے کرتے ہیں اور باقی جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے۔ اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ آ جائے تو سب سے پہلے سوالیہ لفظ کو لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو فاعل کے فوراً بعد نہیں کے لیے not لگاتے ہیں۔

## Exercise 55

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ کیا تمھارے سونے سے پہلے والد صاحب اپنا کام ختم کر چکیں گے؟ ۲۔ کیا ہمارے اسکول پہنچنے سے پہلے چپراسی گھنٹی بجا چکے گا؟ ۳۔ کیا بارش شروع ہونے سے پہلے بچے گھر جا چکیں گے؟ ۴۔ کیا فصیحہ کے آنے سے پہلے ملیحہ گانا گا چکے گی؟ ۵۔ کیا دس بجے سے پہلے وہ لڑکے اسکول پہنچ چکیں گے؟ ۶۔ صبح ہونے سے پہلے تم کتنا کام کر چکو گے؟ ۷۔ سونے سے پہلے شاہد کھانا کیوں نہیں کھا چکے گا؟ ۸۔ بھائی صاحب کے آنے سے پہلے عفان مضمون کیوں نہیں لکھ چکے گا؟ ۹۔ چاند نکلنے سے پہلے وہ لڑکا کتنے کپڑے دھو چکے گا؟ ۱۰۔ دفتر جانے سے پہلے والد صاحب کتنے خط لکھ چکیں گے؟

# 37. Future Perfect Continuous Tense

## زمانہ مستقبل استمراری مکمل

### Affirmative Sentences مثبت جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ میں چار گھنٹے سے لکھ رہا ہوں گا۔
I shall have been writing for four hours.

۲۔ تم چار بجے سے اس موضوع پر بحث کر رہے ہوں گے۔
You will have been discussing this subject since four o'clock.

۳۔ ہم اس شہر میں کئی ہفتے سے ٹھہر رہے ہوں گے۔
We shall have been staying in this city for several weeks.

۴۔ دوپہر کے وقت وہ ایک گھنٹہ تک پڑھتا رہے گا۔
At noon he will have been reading for an hour.

۵۔ رضیہ دو بجے سے اپنے بچوں کو پڑھا رہی ہوگی۔
Razia will have been teaching her children since two o'clock.

۶۔ تم کل بیس گھنٹے تک اپنا وقت برباد کرتے رہو گے۔
You will have been wasting your time for twenty hours tomorrow.

**تعریف**: اس زمانے کے جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام مستقبل میں کچھ وقت تک لگاتار ہوتا رہے گا اور پورا نہیں ہوگا۔ اس میں کام کے جاری رہنے کا وقت بھی دیا جاتا ہے۔

**پہچان** : ان جملوں کے آخر میں رہا ہوگا، رہے ہوں گے، رہی ہوگی وغیرہ الفاظ آتے ہیں۔

**قاعدہ** : ۱۔ ان جملوں میں I, We کے ساتھ shall have been اور باقی سب Subjects کے ساتھ will have been لگا کر Verb کی ing Form -کا استعمال ہوتا ہے اور متعین وقت کے لیے since اور غیر متعین وقت کے لیے for کا استعمال ہوتا ہے۔

نوٹ: اس Tense کا استعمال آج کل بہت کم ہونے لگا ہے آج کل یعنی جدید انگریزی میں اس Tense کی بجائے Continue کے استعمال سے ہونے لگی ہے۔ جیسے وہ دو گھنٹے تک کام کرتا رہے گا۔

He will continue to work for two hours. (Modern English)

He will have been working for two hours. (Old English)

## Exercise 56

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔تم دو گھنٹے تک سڑک پر ٹہلتے رہو گے۔۲۔وہ اس شہر میں ایک ہفتے تک قیام کرتے رہیں گے۔ ۳۔مالی تین گھنٹے تک اس باغ میں پانی دیتا رہے گا۔۴۔وہ تین دن سے مضمون لکھ رہا ہوگا۔۵۔وہ دو بجے سے کھیل رہی ہوگی۔۶۔شبنم کل سے کپڑے دھو رہی ہوگی۔۷۔ہم دو گھنٹے سے کتاب پڑھ رہے ہوں گے۔ ۸۔گائے صبح سے گھاس کھا رہی ہوگی۔۹۔میں پندرہ سال سے یہ کام کر رہا ہوں۔۱۰۔وہ چار دن تک دہلی میں ٹہلتے رہے ہوں گے۔

## Negative Sentences منفی جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔میں چار گھنٹے سے سنسکرت نہیں یاد کر رہا ہوں گا۔

I shall not have been learning Sanskrit for four hours.

۲۔تم صبح سے نہیں سو رہے ہو گے۔

You will not have been sleeping since morning.

۳۔میں چھتیس گھنٹے تک تاریخ نہیں پڑھتا رہوں گا۔

I sahll not have been studying History for thirty six hours.

۴۔وہ چار دن سے ندی میں غسل نہیں کر رہے ہوں گے۔

They will not have been bathing in the river for four days.

**قاعدہ :** منفی جملوں میں نہیں کے لیے not کا استعمال shall یا will کے فوراً بعد لیکن have been سے پہلے کرتے ہیں۔

## Exercise 57

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔یہ لڑکا دو گھنٹے تک اپنا سبق یاد نہیں کرتا رہے گا۔۲۔تم ایک ہفتے تک اس کی مدد نہیں کرتے رہو گے۔۳۔میرا دوست چار بجے تک کتاب نہیں پڑھتا رہے گا۔۴۔ہم اب دس منٹ تک کوئی کام نہیں کرتے رہیں گے۔۵۔والد صاحب دو سال سے امریکہ میں نہیں رہ رہے ہوں گے۔۶۔مریم تین دن سے گانا نہیں گا رہی ہوگی۔۷۔وہ دو دن سے کھانا نہیں کھا رہی ہوگی۔۸۔میرا دوست دو سال سے کافی نہیں پی رہا ہوگا۔ ۹۔ہم اس کمرے میں دو گھنٹے تک نہیں سو رہے ہوں گے۔۱۰۔تم ایک ہفتے سے نہیں پڑھ رہے ہوں گے۔

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

۱۔ کیا تم پانچ گھنٹے تک شاہد کا انتظار کرتے رہو گے؟

Will you have been waiting for Shahid for five hours?

۲۔ کیا میں دو گھنٹے سے کھانا نہیں بنا رہی ہوں گی؟

Shall I not have been cooking food for two hours?

۳۔ یہ لڑکیاں اتنے زیادہ وقت تک کیوں گاتی رہیں گی؟

Why will these girls have been singing for such a long time?

۴۔ وہ پانچ بجے سے کیا کر رہے ہوں گے؟

What will they have been doing since five o'clock?

**قاعدہ :** اگر سوالیہ جملہ لفظ 'کیا' سے شروع ہوتا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے ، بلکہ ایسے جملوں میں فاعل سے پہلے shall یا will کا استعمال کرتے ہیں اور بقیہ جملہ پہلے جیسا ہی رہتا ہے ، ہاں اگر سوالیہ جملے کے درمیان میں سوالیہ لفظ آ جائے تو سب سے پہلے سوالیہ لفظ کو لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو نہیں کے لیے not کا استعمال Subject کے بعد لیکن have been سے پہلے کرتے ہیں۔

## Exercise 58

۱۔ کیا ماسٹر صاحب ہمیں پانچ بجے سے پڑھا رہے ہوں گے؟ ۲۔ کیا ہم شام سے لکھ رہے ہوں گے؟ ۳۔ کیا تم ایک گھنٹے تک نہاتے رہے ہوں گے؟ ۴۔ کیا تمہارے بھائی چار دن تک اس کتاب کو نہیں پڑھتے رہیں گے؟ ۵۔ کیا میں چھ بجے سے خط لکھ رہا ہوں گا؟ ۶۔ تمہارا بھائی تین سال تک کہاں پڑھتا رہے گا؟ ۷۔ گائے دودھ کیوں نہیں دے رہی ہوگی؟ ۸۔ وہ تین دن سے سفر کیوں نہیں کر رہا ہوگا؟ ۹۔ وہ تین دن سے کہاں سو رہے ہوں گے؟ ۱۰۔ بچے صبح سے کہاں چھپا رہے ہوں گے؟

✿ ✿ ✿

### برائے یادداشت

Modern English میں Future Tense کی Conjugation کے مندرجہ ذیل نقشے (صرف یاد کرنے کی حد تک) دیے گئے ہیں ، جب کہ مندرجہ بالا اسباق میں Rules اور Examples ، Old English میں ہی دیا گیا ہے۔

## Conjugation of Future Indefinite Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I shall come. | I shalln't come. | Shall I come? When shall I come? | Shalln't I come? When shalln't I come? |
| | Plural | We shall come. | We shalln't come. | Shall we come? When shall we come? | Shalln't we come? When shalln't we come? |
| IInd | Singular | You will come. | You won't come. | Will you come? When will you come? | Wont' you come? When won't you come? |
| | Plural | You will come. | You won't come. | Will you come? When will you come? | Wont' you come? When won't you come? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) will come. | He won't come. | Will he come? When will he come? | Won't he come? When won't he come? |
| | Plural | They will come. | They won't come. | Will they come? When will they come? | Won't they come? When won't they come? |

# Conjugation of Future Continuous Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I shall be reading. | I shalln't be reading. | Shall I be reading? What shall I be reading? | Shalln't I be reading? What shalln't I be reading? |
| | Plural | We shall be reading. | We shalln't be reading. | Shall we be reading? What shall we be reading? | Shalln't we be reading? What shalln't we be reading? |
| IInd | Singular | You will be reading. | You won't be reading. | Will you be reading? What will you be reading? | Won't you be reading? What won't you be reading? |
| | Plural | You will be reading. | You won't be reading. | Will you be reading? What will you be reading? | Won't you be reading? What won't you be reading? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) will be reading. | He won't be reading. | Will he be reading? What will he be reading? | Won't he be reading? What won't he be reading? |
| | Plural | They will be reading. | They won't be reading. | Will they be reading? What will they be reading? | Won't they be reading? What won't they be reading? |

## Conjugation of Future Perfect Tense

| Person | Number | Affirmative Sentences | Negative Sentences | Interrogative Affirmative Sentences | Interrogative Negative Sentences |
|---|---|---|---|---|---|
| Ist | Singular | I shall have reached. | I shalln't have reached. | Shall I have reached? Where shall I have reached? | Shalln't I have reached? Where shall'nt I have reached? |
| | Plural | We shall have reached. | We shalln't have reached. | Shall we have reached? Where shall we have reached? | Shalln't we have reached? Where shalln't we have reached? |
| IInd | Singular | You will have reached. | You won't have reached. | Will you have reached? Where will you have reached? | Won't you have reached? Where won't you have reached? |
| | Plural | You will have reached. | You won't have reached. | Will you have reached? Where will you have reached? | Won't you have reached? Where won't you have reached? |
| IIIrd | Singular | He (She, It) will have reached. | He won't have reached. | Will he have reached ? Where will he have reached ? | Won't he have reached? Where won't he have reached? |
| | Plural | They will have reached. | They won't have reached. | Will they have reached? Where will they have reached ? | Won't they have reached? Where won't they have reached? |

# 38. Imperative Sentences حکمیہ جملے

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| Come here. | ۱۔ یہاں آؤ۔ |
| Work hard. | ۲۔ محنت کرو۔ |
| Obey your parents. | ۳۔ والدین کا کہنا مانو۔ |
| Help your friends. | ۴۔ دوستوں کی مدد کرو۔ |
| Bring ther newspaper. | ۵۔ اخبار لاؤ۔ |
| Drink milk. | ۶۔ دودھ پیو۔ |
| Walk on the grass. | ۷۔ گھاس پر ٹہلو۔ |
| Get out of the class. | ۸۔ درس گاہ سے باہر جاؤ۔ |
| Open your book. | ۹۔ اپنی کتاب کھولو۔ |
| Always respect your elders. | ۱۰۔ ہمیشہ اپنے بڑوں کی عزت کرو۔ |
| Do not waste your time. | ۱۱۔ اپنا وقت برباد مت کرو۔ |
| Do not go there. | ۱۲۔ ادھر مت جاؤ۔ |
| Do not open the door. | ۱۳۔ دروازہ مت کھولو۔ |
| Never tell a lie. | ۱۴۔ کبھی جھوٹ مت بولو۔ |
| Never come late. | ۱۵۔ دیر سے کبھی نہ آؤ۔ |
| Please give me a book. | ۱۶۔ مہربانی کرکے مجھے ایک کتاب دے دو۔ |
| Please do not make a noise. | ۱۷۔ برائے کرم شور نہ کریں۔ |
| Let me sleep now. | ۱۸۔ اب مجھے سونے دو۔ |
| Let us play in the sun. | ۱۹۔ آؤ دھوپ میں کھیلیں۔ |
| Let us go for a walk. | ۲۰۔ آؤ گھومنے چلیں۔ |

**تعریف :** حکمیہ جملے وہ ہوتے ہیں جن سے حکم، گزارش، رائے، تجویز وغیرہ باتیں معلوم ہوتی ہیں۔

**پہچان :** ان جملوں میں Subject جو اکثر You ہوتا ہے غائب رہتا ہے یعنی ترجمہ کرتے وقت لکھا نہیں جاتا ہے۔

**قاعدہ :** ۱۔ مثبت جملے Verb کی First Form سے شروع ہوتے ہیں اور منفی جملوں میں مت کے لیے do not اور کبھی نہیں کے لیے never کا استعمال بھی Verb کی First form سے پہلے کرتے ہیں۔

۲۔ جب ان جملوں سے Request معلوم ہو تو برائے کرم یا برائے مہربانی کا ترجمہ Please یا Kindly سے ہوتا ہے اور ان کو بھی جملے کے شروع میں رکھتے ہیں۔

۳۔ تجویز والے جملوں جیسے چلیں یا چلو اور اجازت لینے یا دینے میں جہاں اردو جملے میں 'دو' آتا ہے وہاں پر Let کا استعمال ہوتا ہے۔

## Exercise 59

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ اب ایک خط لکھو۔ ۲۔ اپنے گھر جاؤ۔ ۳۔ وہاں کھیلو۔ ۴۔ پھول مت توڑو۔ ۵۔ وہاں مت بیٹھو۔ ۶۔ برائے کرم مجھے قلم دو۔ ۷۔ کبھی کسی کو گالی نہیں دو۔ ۸۔ اسے پڑھنے دو۔ ۹۔ اسے سونے مت دو۔ ۱۰۔ آؤ کرکٹ کھیلیں۔ ۱۱۔ پنکھا چلا دو اور بتی بند کردو۔ ۱۲۔ اسے چوراہے پر اتار دینا۔ ۱۳۔ دوائی پی لو۔ ۱۴۔ مریض کو سونے دو۔ ۱۵۔ جوتے اتار لو اور آرام سے بیٹھ جاؤ۔

○ ○ ○

# 39. Use of Verbs-Be

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

## Affirmative Sentences مثبت جملے

| | |
|---|---|
| Zaki is a doctor. | ۱۔ زکی ایک ڈاکٹر ہے۔ |
| I am a student. | ۲۔ میں ایک طالب علم ہوں۔ |
| You are wise. | ۳۔ تم عقل مند ہو۔ |
| They are very fat. | ۴۔ وہ بہت موٹے ہیں۔ |
| The fox was hungry. | ۵۔ لومڑی بھوکی تھی۔ |
| We were in the fair. | ۶۔ ہم میلے میں تھے۔ |
| I sahll be late. | ۷۔ مجھے دیر ہو جائے گی۔ |
| He will be here today. | ۸۔ وہ آج یہاں ہوگا۔ |

## Negative Sentences منفی جملے

| | |
|---|---|
| He is not rich. | ۹۔ وہ امیر نہیں ہیں۔ |
| I am not careless. | ۱۰۔ میں لاپرواہ نہیں ہوں۔ |
| They are not in the house. | ۱۱۔ وہ گھر میں نہیں ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| The mango was not sour. | ۱۲۔آم کھٹا نہیں تھا۔ |
| You were not good players. | ۱۳۔تم اچھے کھلاڑی نہیں تھے۔ |
| I shall not be there. | ۱۴۔میں وہاں نہیں ہوں گا۔ |
| You will not be in the class. | ۱۵۔تم درس گاہ میں نہیں ہوں گے۔ |

## Interrogative Sentences سوالیہ جملے

| | |
|---|---|
| Is the cat black? | ۱۶۔کیا بلی کالی ہے؟ |
| Are you ill? | ۱۷۔کیا تم بیمار ہو؟ |
| Am I fat? | ۱۸۔کیا میں موٹا ہوں؟ |
| Where were they? | ۱۹۔وہ کہاں تھے؟ |
| Why was he absent yesterday? | ۲۰۔وہ کل غیر حاضر کیوں تھا؟ |
| Why shall I not be go to school? | ۲۱۔میں اسکول کیوں نہیں جاؤں گا؟ |
| Who will be there? | ۲۲۔وہاں کون ہوگا؟ |

**قاعدہ** : ۱۔ اردو میں Verb-Be کا معنی ہے 'ہونا' یعنی ہے، ہیں، ہوں، ہو، تھا، تھی، ہوگا، ہوگی وغیرہ۔ Be کی تینوں زمانوں میں شکلیں مختلف ہوتی ہیں یعنی حال میں is, are, am ماضی میں were, was اور مستقبل میں will be, shall be.

۲۔انگریزی میں ترجمہ کرتے وقت سب سے پہلے فاعل پھر فعل اور آخر میں مفعول آتا ہے۔

۳۔زمانۂ حال میں I کے ساتھ am کا، He, She, It, Name یعنی واحد کے ساتھ is کا اور We, You, They یعنی جمع کے ساتھ are کا استعمال ہوتا ہے۔ ماضی میں I, He, She, It, Name کے ساتھ was کا اور We, You, They کے ساتھ were کا اور مستقبل میں I, We کے ساتھ shall be اور بقیہ سب فاعل کے ساتھ will be کا استعمال ہوتا ہے۔

۴۔منفی جملوں میں نہیں کے لیے not کا استعمال will, were, was, are, am, is, shall, کے فوراً بعد ہوتا ہے۔

۵۔ اگر سوالیہ جملہ 'کیا' سے شروع ہوتا ہے تو 'کیا' کا ترجمہ نہیں کرتے؛ بل کہ فاعل کے مطابق سب سے پہلے will, shall, were, was, are, am, is کو لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ لفظ جملے کے درمیان میں آجائے تو اس کی انگریزی سب سے پہلے لکھتے ہیں، اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہو تو not کا استعمال فاعل کے فوراً بعد کرتے ہیں۔

## Exercise 60

انگریزی میں ترجمہ کیجیے :

۱۔ میں ایک استاذ ہوں۔ ۲۔ تم امیر ہو۔ ۳۔ شاہد موٹا ہے۔ ۴۔ کل وہ یہاں تھے۔ ۵۔ تم میرے دشمن تھے۔ ۶۔ کسان کھیت میں ہوگا۔ ۷۔ میں کل مجلس میں ہوں گا۔ ۸۔ وہ میرا بھائی نہیں ہے۔ ۹۔ میں کاہل نہیں ہوں۔ ۱۰۔ کچھ طلبہ درس گاہ میں نہیں ہیں۔ ۱۱۔ انگور کھٹے نہیں تھے۔ ۱۲۔ کسان غریب نہیں تھا۔ ۱۳۔ چپراسی گیٹ پر نہیں ہوگا۔ ۱۴۔ میں وہاں نہیں ہوں گا۔ ۱۵۔ کیا وہ ایک چالاک لڑکا ہے؟ ۱۶۔ کیا میں بیمار ہوں؟ ۱۷۔ میں وہاں کیوں نہیں ہوں گا؟ ۱۸۔ تم وہاں کیوں نہیں تھے؟ ۱۹۔ کیا طوطا پنجرے میں ہوگا؟ ۲۰۔ تم کتاب کیوں پڑھو گے؟

✪ ✪ ✪

# 40. Use of Have, Has, Had

مندرجہ ذیل جملوں کو غور سے پڑھیں :

| | |
|---|---|
| ۱۔ میرے پاس ایک سائیکل ہے۔ | I have a bicycle. |
| ۲۔ فاطمہ کے پاس ایک ریڈیو ہے۔ | Fatima has a radio. |
| ۳۔ ان لڑکوں کے پاس ایک پنکھا تھا۔ | These boys had a fan. |
| ۴۔ میرے پاس بہت سی کتابیں نہیں ہیں۔ | I have not many books. |
| ۵۔ شاہد کے پاس پانچ قلم نہیں ہیں۔ | Shahid has not five pens. |
| ۶۔ اُن کے پاس دو دو کانیں نہیں تھیں۔ | They had not two shops. |
| ۷۔ کیا تمھارے پاس پانچ کتابیں ہیں؟ | Have you five books? |
| ۸۔ رضی کے پاس قلم کیوں نہیں ہے؟ | Why has Razi not a pen? |
| ۹۔ کیا اس کے پاس ایک ریڈیو تھا؟ | Had he (she) a radio? |

**قاعدہ:** ۱ زمانۂ حال میں I, We, You, They کے ساتھ have کا اور He, She, It, Name کے ساتھ has کا استعمال ہوتا ہے؛ جب کہ زمانۂ ماضی میں ہر Subject کے ساتھ had کا استعمال ہوتا ہے۔

۲۔ منفی جملوں میں have, has یا had کے بعد not کا استعمال ہوتا ہے؛ جب کہ سوالیہ جملوں میں have, has یا had کو فاعل سے پہلے لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ لفظ جملے کے درمیان میں ہے تو سب سے پہلے اس لفظ کو لکھتے ہیں اور اگر سوالیہ جملہ منفی بھی ہے تو فاعل کے بعد not آتا ہے۔